# تفسیر ابن کثیر

عصر حاضر کی تقریباً تمام تحقیقات سے استفادہ شدہ

جدید محقق ایڈیشن

از تحقیقات و تعلیقات

الشیخ ناصر الدین البانی رحمہ اللہ
الشیخ المحدث شعیب ارنووط حفظہ اللہ
الشیخ عبد الرزاق مہدی حفظہ اللہ
الشیخ مصطفیٰ السید محمد حفظہ اللہ
الشیخ محمد فضل عجماوی حفظہ اللہ
الشیخ حسن عباس قطب حفظہ اللہ
الشیخ محمد السید رشاد حفظہ اللہ
الشیخ علی احمد الباقی حفظہ اللہ
الشیخ زبیر علی زئی رحمہ اللہ
الشیخ مبشر احمد ربانی حفظہ اللہ

## جلد: 1



تالیف
حافظ عماد الدین ابن کثیر الدمشقی رحمہ اللہ

ترجمہ
مولانا محمد جوناگڑھی رحمہ اللہ

اہتمام تخریج وتحقیق
حافظ عمران ایوب لاہوری حفظہ اللہ





ناشر
فقہ الحدیث پبلیکیشنز

ڈسٹری بیوٹر
نعمانی کتب خانہ








ابو امیمہ اویس

QLRF




تفہیم کتاب و سنّت کا تحقیقی وطباعتی ادارہ

نام کتاب

# تفسیر ابن کثیر


| | |
|---|---|
| تالیف | امام ابوالفداء عماد الدین حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ |
| ترجمہ | مولانا محمد جوناگڑھی رحمۃ اللہ علیہ |
| اہتمام تخریج و تحقیق | حافظ عمران ایوب لاہوری حفظہ اللہ |
| تاریخ اشاعت | مارچ ۲۰۰۹ء |
| مطبوعہ | قرطاس پرنٹرز لاہور |
| ناشر | فقہ الحدیث پبلیکیشنز پاکستان لاہور |
| ڈسٹری بیوٹر | نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ اردو بازار لاہور |




**FIQH-UL-HADITH PUBLICATIONS**

Lahore-Pakistan Mob. 0300-4206199

E-mail: editor@fiqhulhadith.com, Website: www.fiqhulhadith.com



از تحقیقات وتعلیقات

الشیخ ناصر الدین البانی
الشیخ المحدث شعیب ارنؤوط
الشیخ عبد الرزاق مہدی
الشیخ مصطفیٰ السید محمد
الشیخ محمد فضل عجماوی
الشیخ حسن عباس قطب
الشیخ محمد السید رشاد
الشیخ علی احمد الباقی
الشیخ زبیر علی زئی
الشیخ مبشر احمد ربانی

عصر حاضر کی تقریباً تمام تحقیقات سے استفادہ شدہ

# تفسیرِ ابنِ کثیر

جلد اوّل

امام ابو الفداء عماد الدین حافظ ابنِ کثیر

جدید محقق ایڈیشن



ترجمہ
مولانا محمد جونا گڑھی

اہتمام تخریج وتحقیق
حافظ عمران ایوب لاہوری



ڈسٹری بیوٹر
نعمانی کتب خانہ
حق سٹریٹ اردو بازار لاہور
042-7321865, 0334-4229127
E-mail: nomania2000@hotmail.com
Web: www.nomanibooks.com



ناشر
فقہ الحدیث پبلیکیشنز
پاکستان - لاہور
0300-4206199
E-mail: editor@fiqhulhadith.com
Website: www.fiqhulhadith.com



ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ

وَقَالَ الرَّسُوْلُ یٰرَبِّ اِنَّ قَوْمِی
اتَّخَذُوْا ھٰذَا الْقُرْاٰنَ مَھْجُوْرًا

(الفرقان / ۳۰)

”اور پیغمبر (شکایت کرتے ہوئے) کہے گا کہ اے میرے پروردگار!
بے شک میری امت نے اس قرآن کو چھوڑ رکھا تھا۔“





فرمان نبوی ہے کہ

اِقْرَأُوا الْقُرْآنَ فَاِنَّهُ يَاْتِيْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ شَفِيْعًا لِاَصْحَابِهِ

[صحيح مسلم: كتاب صلاة المسافرين (٨٠٤)]

”قرآن پڑھا کرو کیونکہ قرآن روز قیامت اُن لوگوں کی سفارش کرے گا جو اس کی تلاوت کرتے رہے۔“



# اِبتدائیہ

قرآن کریم تغییر وتبدل سے محفوظ، ٹھوس حقائق پر مبنی، گزشتہ وآئندہ حالات کی مخبر اور الفاظ ومعانی میں جادوئی اثر رکھنے والی اللہ رب العزت کی سب سے عظیم کتاب ہے۔ اس کی رفعتِ شان کے لیے اتنی بات ہی کافی ہے کہ یہ خالقِ ارض وسماء کا کلام ہے۔ اُس نے اسے سب سے افضل فرشتے ''جبرئیل امین علیہ السلام'' کے ذریعے سب سے افضل زبان ''عربی'' میں سب سے افضل پیغمبر ''محمد رسول اللہ ﷺ'' پر کم وبیش 23 سال کے عرصے میں نازل فرمایا۔

چونکہ نزولِ قرآن کا مقصد اسے سمجھنا اور اس پر عمل کرنا تھا اس لیے اس کے نزول سے لے کر آج تک اس کی تعلیم وتفہیم کا سلسلہ کسی نہ کسی شکل میں جاری ہے۔ اس مقصد کی تکمیل کے لیے کچھ اہل علم نے درس وتدریس کی خدمات انجام دیں اور کچھ نے تالیف وتصنیف کی۔ تالیفی خدمات انجام دینے والی نمایاں ہستیوں میں امام ابن جریر طبری رحمہ اللہ، امام سیوطی رحمہ اللہ، امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ، امام شوکانی رحمہ اللہ، امام رازی رحمہ اللہ اور امام قرطبی رحمہ اللہ وغیرہ کے پہلو بہ پہلو ایک عظیم ہستی حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ بھی ہیں جنہوں نے عربی میں ایک نہایت ہی عمدہ تفسیر 'تفسیر القرآن العظیم' مرتب فرمائی جو تفسیر ابن کثیر کے نام سے معروف ہے۔

موصوف نے تفسیر قرآن کا بہترین اسلوب اختیار فرمایا اور قرآن کریم، احادیثِ نبویہ، اقوالِ صحابہ وتابعین اور ائمہ سلف کے اقوال کو پیش نظر رکھا۔ اعداد وشمار کے مطابق اس تفسیر میں احادیث کی تعداد صحیح بخاری کی احادیث سے بھی زیادہ ہے، ائمہ سلف کے اقوال بھی ہزاروں میں ہیں، اکثر وبیشتر مقامات پر مؤلف رحمہ اللہ نے احادیث کی تصحیح وتضعیف کا بھی اہتمام فرمایا ہے۔ مزید برآں قاری کو اس میں فقہا کی آراء، قراءات کا اختلاف اور صرفی ونحوی ابحاث بھی دیکھنے کو ملتی ہیں۔ بلاشبہ یہ ایسی خصوصیات ہیں جو تفسیر ابن کثیر کو دیگر تفاسیر سے ممتاز کر دیتی ہیں۔

تفسیر ابن کثیر کی انہی نمایاں خصوصیات کی بنا پر اسے اہل علم میں بہت پذیرائی ملی حتی کہ شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ، امام ذہبی، امام سیوطی اور امام شوکانی رحمہم اللہ وغیرہ جیسے ائمہ عظام و جبالِ علم نے اسے احسن التفاسیر قرار دیا، اس کے اختصارات کیے گئے، اس کی تخریج وتحقیق کی گئی، اس پر مقدمات تحریر کیے گئے، اس میں موجود اسلوبِ تفسیر پر کتابیں تالیف کی گئیں، کچھ عرصہ قبل افادۂ عام کی غرض سے مولانا محمد جونا گڑھی رحمہ اللہ نے اسے اردو قالب میں ڈھالا اور آج بحمد اللہ راقم الحروف کو بھی خدمتِ قرآن کے جذبہ سے اس تسلسل کا حصہ بننے کی سعادت نصیب ہوئی ہے۔ اس تفسیر کی اہمیت وافادیت میں مزید اضافے اور اسے عوام وخواص، علماء واساتذہ، طلبا وطالبات وغیرہ کی ضرورت کی تکمیل کا بہترین ذریعہ بنانے کے لیے بزرگ علما واساتذہ اور کہنہ مشق محققین کی زیر سرپرستی راقم نے جو کوشش کی ہے اس کے چند نکات درج ذیل ہیں:

- ترجمہ میں بعض قدیم الفاظ کی جدید الفاظ میں تبدیلی۔
- تفسیر میں موجود قرآنی آیات کے مکمل حوالہ جات کا اہتمام۔
- صحاح ستہ اور دیگر اہم کتب حدیث (جیسے مسند احمد، دارمی، مؤطا، ابن خزیمہ، ابن حبان، مستدرك حاكم، طبرانی كبير و اوسط و صغير، مسند حميدی، مسند عبد بن حميد،

مصنف عبد الرزاق ، مصنف ابن ابی شیبہ ، مجمع الزوائد ، دلائل النبوۃ ، شعب الایمان ، ابو یعلی ، دارقطنی ، شرح السنہ ، شرح معانی الآثار ، مشکل الآثار ، مسند ابو عوانہ ، مسند طیالسی ، مسند بزار ، مسند شافعی اور موارد الظمآن وغیرہ) سے احادیث کی تخریج۔

- علاوہ ازیں تخریج کے سلسلہ میں شیخ البانی ؒ کی مختلف کتب جیسے صحیح وضعیف ابوداود ، صحیح وضعیف نسائی ، صحیح وضعیف ترمذی ، صحیح وضعیف ابن ماجہ ، صحیح وضعیف الجامع الصغیر ، السلسلۃ الصحیحۃ والضعیفۃ ، صحیح وضعیف الترغیب والترھیب ، ارواء الغلیل ، احکام الجنائز ، آداب الزفاف ، تمام المنۃ اور صحیح السیرۃ النبویۃ وغیرہ سے استفادہ۔
- اکثر وبیشتر احادیث پر قدیم کبار محققین (جیسے ابن حجرؒ، نوویؒ، شوکانیؒ، حاکمؒ، ذہبیؒ وغیرہ) کی تحقیقات سے استفادہ۔
- اردو زبان میں **پہلی مرتبہ عصر حاضر کی تقریباً تمام عربی و اردو تحقیقات سے استفادہ** کر کے تشنگانِ علم کے لیے علمی و تحقیقی مواد کی جمع و ترتیب۔ اس سلسلے میں بطورِ خاص **علامہ ناصر الدین البانی** رحمہ اللہ ، **شیخ شعیب ارناؤوط ، شیخ مصطفی السید ، شیخ رشاد ، شیخ عجماوی ، شیخ علی احمد ، شیخ حسن عباس ، حافظ زبیر علی زئی اور مولانا مبشر احمد ربانی** حفظہم اللہ وغیرہ کی تحقیقی کاوشوں کو پیش نظر رکھا گیا ہے۔
- اس تحقیقی کام کے علاوہ جو فنی کام ادارہ **فقہ الحدیث پبلیکیشنز** نے انجام دیا ہے اس میں عمدہ کمپوزنگ، اعلیٰ کتابتِ قرآن، بہترین سرورق اور دو رنگہ طباعت کے جدید اسلوب کا اہتمام قابل ذکر ہے۔

اس کوشش کے بعد بلاشبہ یہ **جدید محقق ایڈیشن** ابن کثیر کے دیگر تمام نسخے خریدنے سے کافی حد تک مستغنی کر دیتا ہے۔ امید ہے کہ قارئین اسے اپنے علمی و تحقیقی ذوق شوق کی تسکین کا بہترین ذریعہ پائیں گے۔

آخر میں مَیں بارگاہِ الٰہی میں انتہائی عاجزی وانکساری کے ساتھ اظہارِ تشکر پیش کرنے کے بعد اپنے تمام اساتذہ کرام کا تہ دل سے شکریہ ادا کرنا چاہتا ہوں جن کی پر خلوص تعلیم وتربیت ہی میرے لیے ہر کامیابی کا زینہ ہے۔ ناسپاسی ہوگی اگر میں **محترم ضیاء الحق نعمانی بھائی** کا شکریہ ادا نہ کروں جنہوں نے اپنے مفید مشوروں اور قیمتی تجاویز کے دروازے ہمیشہ میرے لیے کھلے رکھے۔ **محترم بھائی عرفان ایوب** کا بھی ممنون ہوں جنہوں نے کمپیوٹر کے کام میں ہر طرح سے میری معاونت کی۔ نیز میں ان تمام احباب ورفقا کا شکر گزار ہوں جنہوں نے اس عظیم خدمتِ قرآن کے سلسلے میں کسی بھی طریقے سے میرا تعاون کیا۔

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس ادنیٰ کوشش کو قبول فرمائے اور راقم الحروف کو مزید علمی تحقیقات پیش کرنے کی توفیق سے نوازے۔ (آمین یارب العالمین!)

حافظ عمران ایوب لاھوری حفظہ اللہ

تاریخ: 15 مارچ 2009ء
فون: 0300-4206199
ای میل editor@fiqhulhadith.com
ویب سائٹ: www.fiqhulhadith.com

# فہرست


| مضامین | صفحہ نمبر |
|---|---|
| ابتدائیہ | 7 |
| مختصر تعارف امام ابن کثیرؒ | 16 |
| **مقدمہ ابن کثیر** | |
| حمد وثناء کا اکیلا مستحق مالک | 17 |
| کامل حجت نبی کریم | 18 |
| قرآن میں غور وفکر کی نصیحت | 19 |
| غلط تفسیر کرنے والوں کا انجام | 19 |
| تفسیر کا صحیح طریقہ | 20 |
| حدیث نبوی کی فضیلت | 20 |
| قرآن سمجھنے کا بہترین اسلوب اور شانِ صحابہ | 21 |
| اسرائیلی روایات کی حیثیت | 22 |
| مخصوص اختلافات کو بیان کرنے کا جواز | 23 |
| تفسیر بیان کرنے کا آخری طریقہ | 23 |
| تفسیر میں رائے کا دخل | 24 |
| تفسیر میں اسلاف کا منہج | 25 |
| تفسیر کی چار قسمیں | 28 |
| مفید مقدمہ؛ سورۂ فاتحہ کی تفسیر میں | 28 |
| قرآن کی سات منزلیں | 29 |
| آیت کی وجہ تسمیہ | 30 |
| کلمہ کا مفہوم | 30 |
| **تفسیر پارہ 1 سورہ فاتحہ** | |
| سورہ فاتحہ کے نام | 31 |
| بسم اللہ کے حوالے سے اختلاف | 32 |
| سورۃ فاتحہ کی مزید کچھ تفصیل | 32 |
| سورۂ فاتحہ کی فضیلت | 34 |
| ''أعوذ باللہ'' کی تفسیر اور اس کے احکام | 41 |
| تعوذ پڑھنا واجب یا مستحب؟ | 44 |
| تعوذ پڑھنے کا وقت اور مقام | 44 |
| بسم اللہ کے متعلق کچھ تفصیل | 47 |
| بسم اللہ اونچی آواز سے یا آہستہ آواز سے؟ | 48 |
| قراءت کا نبوی اسلوب | 49 |
| فصل: بسم اللہ کی فضیلت | 50 |
| کچھ اور تفصیل | 54 |
| اللہ تعالیٰ کا اپنے تمام صفاتی نام خود تجویز فرمانا | 55 |
| الرحمٰن اور الرحیم کی تشریح | 58 |
| الحمد للہ پڑھنے کے مختلف انداز | 62 |
| اقوالِ سلف کی روشنی میں حمد | 63 |
| لفظ رب کی توضیح | 65 |
| لفظ عالمین کی توضیح | 66 |
| اللہ کے کچھ صفاتی نام | 67 |
| حقیقی مالک کون؟ | 68 |
| اللہ تعالیٰ ہی حقیقی بادشاہ | 69 |
| عبادت کی حقیقت | 70 |
| اللہ سے دعا مانگنے کا طریقہ | 73 |
| صراط مستقیم کا مفہوم | 74 |

انعام کے مستحق وہی جو صراطِ مستقیم پر چلے ....... 76
مغضوب لوگ ........................ 77
باریک نکتہ ........................ 80
آمین کی فضیلت اور مسائل ............ 81

## تفسیر سورہ بقرہ

سورۂ بقرہ کی فضیلت ...................... 84
سورۂ بقرہ اور سورۂ آل عمران کے فضائل ........ 87
سات طویل سورتوں کی فضیلت ................ 90
نزول کا مقام اور کچھ مزید معلومات ............. 90
حروف مقطعات کی تفسیر میں اختلاف ........... 91
متقی کون ہیں؟ ............................ 98
ہدایت کیا ہے؟ ............................ 99
ایمان کی حقیقت .......................... 100
اقامتِ صلاۃ اور صدقہ وخیرات ............... 103
تقویٰ میں آسمانی کتابوں پر ایمان بھی شامل .... 105
ہدایت یافتہ اور کامیاب لوگ .................. 107
بدقسمت لوگ .............................. 108
جن کے دلوں پر مہر لگادی گئی ................ 109
نفاق کی حقیقت ........................... 112
بیمار دلوں کا حال .......................... 114
فسادی کون ہیں؟ .......................... 117
فساد کی ایک صورت کفار سے دوستی رکھنا ........ 118
بے وقوف لوگوں کی پہچان .................... 119
منافقین کی ایک اہم صفت .................... 119
جن کی تجارت سودمند نہ ہوئی ................. 122
منافقوں کی مثال ........................... 123
مومن، کافر اور منافق کی پہچان ................ 126
احادیث نور کا بیان .......................... 127
حقیقی معبود ............................... 130
چند اقسامِ شرک ............................ 130
اللہ تعالیٰ کے نازل کردہ پانچ احکام ............. 132
صدقِ رسالت کا ثبوت ........................ 135
مومنوں کے لیے اجر عظیم اور بشارت ........... 142
اللہ تعالیٰ کی نظر میں دنیا ...................... 144
جنہوں نے اللہ کے عہد کا پاس نہ رکھا .......... 146
جنہوں نے اللہ کا عہد نبھایا .................... 147
زندگی اور موت کا حقیقی مالک .................. 149
ارض وسماء کی تخلیق ......................... 150
خلیفہ بنانے کا مقصد ......................... 153
فرشتوں پر آدم علیہ السلام کی فضیلت کا سبب ........ 158
صرف اللہ ہی عالم الغیب ...................... 159
تخلیق آدم اور انعامات الٰہی .................... 161
ابلیس کی معرفت ............................ 163
آدم علیہ السلام جنت میں اور حواء علیہا السلام کی تخلیق ....... 165
زمین پر انسانی زندگی کی ابتدا .................. 167
آدم وحوا علیہما السلام کی معافی .................... 168
انبیاء کے متبعین اور منکرین کا انجام ............. 170
بنی اسرائیل کو نصیحت ........................ 171
کتمانِ حق کے مرتکب یہود کے دوست ........... 174
دوسروں کو نیکی کا حکم اور خود اس سے فرار ....... 174
وعظ ونصیحت کرنے والے متوجہ ہوں ........... 174
نماز وصبر کے ساتھ مدد طلب کرنا ............... 177

بنی اسرائیل کے آباؤ اجداد پر انعاماتِ الٰہی ..... 180
روزِ قیامت کوئی فدیہ نفع نہ دے گا ........ 181
بنی اسرائیل کو انعامات کی یاددہانی ........ 182
موسیٰ علیہ السلام سے چالیس راتوں کا عہد ........ 185
ظالموں کو اللہ کی طرف رجوع کی ہدایت ........ 185
ایمان نہ لانے کا بہانہ اور اس کی سزا ........ 186
بادلوں کا سایہ ........ 188
اصحابِ رسول بنی اسرائیل کے برعکس ........ 190
بنی اسرائیل پر ایک اور انعام ........ 193
اچھی چیز چھوڑ کے گھٹیا کا انتخاب ........ 194
بغاوت ونافرمانی کی سزا ........ 195
انبیاء کے اطاعت گزار صرف مومن لوگ ........ 196
یہود کی معرفت ........ 197
صابی کون ہیں؟ ........ 197
عہد شکن قوم یہودی ........ 198
یہود کا بندروں کی صورت میں مسخ ........ 199
امت محمدیہ کے لیے نصیحت ........ 202
گائے ذبح کرنے کا واقعہ ........ 202
بنی اسرائیل کے بہانے ........ 204
پتھر دل لوگ ........ 207
یہودیوں کا کردار ........ 211
امی اور ویل کا مفہوم ........ 212
جہنم میں جانے والے ........ 215
باطل معبودوں سے بچنے کا حکم ........ 216
اوس وخزرج اور دیگر قبائل کو دعوتِ اتحاد ........ 218
خواہش پرست اسرائیلی ........ 220
غلف کا مفہوم ........ 222
انکار کا سبب ........ 223
حسد کی قباحت ........ 223
خود پسند یہودی موردِ عتاب ........ 224
صدائے بازگشت ........ 225
دعوتِ مباہلہ ........ 226
جبرئیل علیہ السلام کے دشمن کفر میں مبتلا ........ 228
سلیمان علیہ السلام اور جادو ........ 234
جادو کی قسمیں ........ 244
کفار کی مشابہت سے اجتناب ........ 250
احکام کے نسخ کا مقصد ........ 252
کثرت سوال ایک مذموم فعل ........ 255
قومی عصبیت باعث شقاوت ........ 258
شیطان صفت یہودی ........ 259
اللہ کی مساجد سے روکنے والے ........ 261
کعبہ صرف ایک سمت ........ 263
اللہ تعالیٰ ہی قادرِ مطلق ........ 267
ہر چیز خود دیکھنے کا مطالبہ محض حماقت ........ 270
نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم محض واعظ وناصح ........ 271
دین حق کا باطل سے سمجھوتہ جرم عظیم ........ 273
تلاوت کے حق کا مفہوم ........ 273
تنبیہ ........ 275
امامِ توحید ........ 275
مقام ابراہیم جائے نماز مقرر ........ 279
حکم کے برابر عہد ........ 282
مدینہ افضل یا مکہ؟ ........ 285

سناٹے کی آغوش میں زندگی ........ 287
کعبہ کی تعمیر ........ 290
بعثتِ محمد دعائے ابراہیم کا نتیجہ ........ 297
مشرکین کی تردید ........ 299
جن اعمال پر زندگی انہی پر موت ........ 301
عبادت کا اکیلا حقدار اللہ عزوجل ........ 301
اہل کتاب کی تصدیق یا تکذیب ........ 303
صحابہ معیارِ ہدایت ........ 305
مشرکوں سے بیزاری ........ 305

## تفسیر پارہ 2

قبلہ کی تبدیلی ........ 307
مسلمانوں کی گواہی وجوبِ جنت کا ذریعہ ........ 310
بندوں پر اللہ کی رحمت وشفقت ........ 312
قبلہ ابراہیمی نبی ﷺ کی خواہش ........ 313
قبلہ رخ نماز سے متعلقہ مسائل ........ 314
نماز کے دوران نظر کا مقام ........ 315
انکارِ حق اور اطاعتِ باطل ظلم ........ 315
کتمانِ حق کے مرتکب یہودی علما ........ 316
سچا قبلہ ........ 317
اعتراضاتِ یہود قابل اعتناء نہیں ........ 318
ذکرِ الٰہی شکر کے مترادف ........ 319
صبر اور نماز مدد مانگنے کے ذرائع ........ 320
شہداء کو مردہ نہ کہو ........ 321
مومن پر آزمائش ضرور آتی ہے ........ 322
صبر کرنے والوں کی پہچان ........ 323
مصیبت وتکلیف کی دعا ........ 323
صفا ومروہ کے طواف کا طریقہ ........ 324
طواف کے دوران سعی ........ 326
کتمانِ حق جرم عظیم ........ 327
کتمانِ حق کے مرتکب ملعون ........ 327
عبادت کا اکیلا حقدار ........ 329
مضبوط اور روشن دلائل ........ 329
اللہ سے محبت کی بجائے اوروں سے محبت ........ 331
حلال روزی کی ترغیب وفوائد ........ 333
خطواتِ شیطان کا مفہوم ........ 334
ضلالت وجہالت کا مفہوم ........ 334
رزقِ حلال اور رزقِ حرام کی پہچان ........ 335
کتمانِ حق کے مرتکب کا انجام ........ 339
ناحق یتیموں کا مال کھانے والوں کا انجام ........ 339
نیکی کیا ہے؟ ........ 340
افضل صدقہ ........ 341
ذوی القربیٰ معنی ........ 342
یتامی کا مفہوم ........ 342
مساکین کی تعریف ........ 342
ابن سبیل کون؟ ........ 343
سوال کرنے والے ........ 343
فی الرقاب کا مفہوم ........ 343
اقامتِ صلاۃ اور ادائے زکوٰۃ ........ 343
عہد توڑنا منافقت ........ 344
قصاص کی توضیح ........ 345
کافر کے بدلے مسلمان کا قتل ........ 346
وصیت کے احکام ........ 348

وصیت کے متعلق فرمانِ نبوی ............ 349
خیرا کا مفہوم ............ 350
معروف کا مفہوم ............ 350
فرضیتِ روزہ کا مقصد ............ 352
نماز کی تبدیلیاں ............ 353
روزوں کی تبدیلیاں ............ 354
بوڑھے، حاملہ اور مرضعہ کے لیے رخصت ............ 355
نزول قرآن کے سبب رمضان کی فضیلت ............ 356
قرآن کریم کی فضیلت ............ 357
مریض اور مسافر کے لیے رخصت ............ 357
چند روزے کے مسائل ............ 359
دعا کا طریقہ اور قبولیت کی شرائط ............ 361
رمضان میں کھانا اور جماع ............ 366
رمضان میں سحر و افطار ............ 367
اعتکاف کے مسائل ............ 373
دوسرے کا مال غصب کرنے کی حرمت ............ 375
چاند سے ماہ و سال کا تعین ............ 376
جہاد کے احکام و شرائط ............ 377
حرمت والے مہینے اور بیعت رضوان ............ 382
مالی جہاد کی ترغیب ............ 383
حج و عمرہ کے مسائل ............ 385
محرم کے راستے میں رکاوٹ ............ 386
حج تمتع کے مسائل ............ 390
حج تمتع کن کے لیے؟ ............ 392
احرام اور زادِ راہ ............ 393
اشھر کی تشریح ............ 394
حج کے دوران تجارت ............ 398
عرفہ، مزدلفہ میں داخل ہونے ............ 399
واپس لوٹنے کی جگہ ............ 403
حج مکمل ہونے کے بعد ذکرِ الٰہی ............ 404
ایام تشریق میں ذکرِ الٰہی ............ 407
دوغلے لوگ منافقین ............ 409
مومن کی تعریف ............ 411
کامیابی اطاعت میں ہی ............ 412
مومنوں کیلئے نبی ﷺ کی شفاعت ............ 413
بنی اسرائیل کی سرکشی ............ 415
پہلی امتوں پر امتِ محمدیہ کی فضیلت ............ 416
مشکل کے بعد آسانی ............ 418
صدقہ کے مستحق لوگ ............ 420
فرضیتِ جہاد ............ 420
حرام مہینے اور حضرمی کا قتل ............ 422
حرمتِ شراب اور اس کے اسباب ............ 425
عفو کی وضاحت ............ 426
یتیم کے مال کے متعلق احکام ............ 427
یہودی عیسائی عورتوں سے نکاح ............ 428
نکاح کے لیے ملحوظ اُمور ............ 430
ایام ماہواری اور ہم بستری ............ 431
قسم اور اس کا کفارہ ............ 441
ایلاء کا مفہوم اور مدت ............ 444
طلاق اور عدت کے مسائل ............ 446
قروء کی تفسیر ............ 447
حقوق زوجین ............ 449

شرعی طلاق اور شرعی خلع ........................ 450
خلع یافتہ عورت کی عدت ........................ 454
خلع یافتہ عورت سے رجوع ........................ 455
طلاق بائنہ اور نکاح حلالہ ........................ 456
شرعی طلاق کی معرفت ........................ 459
مطلقہ کے لواحقین کو نصیحت ........................ 460
مدتِ رضاعت دو سال ........................ 462
رضاعت کے مسائل ........................ 462
متوفی عنہا زوجہا کی عدت ........................ 465
پیغام نکاح بھیجنے کا طریقہ ........................ 468
حق مہر کے مسائل ........................ 470
حق مہر کی مزید تفصیل ........................ 471
بطورِ خاص درمیانی نماز کی حفاظت ........................ 473
بیوگان کے مسائل ........................ 481
جہاد اور انفاق فی سبیل اللہ ........................ 483
قرض حسنہ کا مفہوم ........................ 485
بنی اسرائیل پر ایک اور انعام ........................ 487
بنی اسرائیل حیلے و بہانے کرنے والی قوم ........................ 488
تابوت سکینہ طالوت و جالوت کی جنگ ........................ 489
طالوت کے لشکر کی آزمائش ........................ 490
داؤد علیہ السلام کے ہاتھوں جالوت کا قتل ........................ 491

## تفسیر پارہ 3

انبیاء کے مراتب کا بیان ........................ 493
انفاق فی سبیل اللہ کی ترغیب ........................ 494
فضائل آیت الکرسی ........................ 495
جبراً اسلام میں داخلہ نہیں ........................ 502
اندھیروں سے نور کی طرف ........................ 505
ابراہیم علیہ السلام اور نمرود ........................ 506
موت کے بعد زندگی ........................ 508
معمہ حیات وموت ........................ 509
انفاق فی سبیل اللہ کا فائدہ ........................ 511
خیرات کرنے والوں کے لیے ہدایات ........................ 513
ہمیشہ کا فائدہ ........................ 514
بڑھاپے میں عذاب کی مثال ........................ 515
ردّی اور حرام مال کا صدقہ قبول نہیں ........................ 516
اعلانیہ اور چھپا کر خرچ کرنا ........................ 520
صدقات کے حقدار ........................ 522
تجارت اور سود ایک چیز نہیں ........................ 526
سود کا خاتمہ اور صدقات میں اضافہ ........................ 530
سود اور قرض کے چند مسائل ........................ 532
لین دین کے معاملات لکھنا اور گواہ ........................ 537
گروی کے مسائل ........................ 542
انسان کے ضمیر سے خطاب ........................ 543
سورہ بقرہ کی آخری آیات کی فضیلت ........................ 547

## تفسیر سورہ آل عمران

اسم اعظم کا بیان ........................ 551
اللہ ہی حقیقی خالق ........................ 551
متشابہ آیات ........................ 552
علم میں رسوخ والے ........................ 557
کفار جہنم کا ایندھن ........................ 559
حق و باطل کا پہلا معرکہ ........................ 560
دنیوی و اُخروی جمال کا موازنہ ........................ 563

متقی بندوں کے اوصاف ........ 566
اللہ وحدہ لاشریک اپنی وحدت کا خود شاہد ........ 568
بنی اسرائیل انبیاء کی قاتل قوم ........ 571
جھوٹے دعوے ........ 572
اللہ ہی مالک الملک ........ 573
کفار سے دوستی کی ممانعت ........ 574
اللہ تعالیٰ سے ڈر ہی بہتر ........ 575
اللہ کی محبت کے لیے نبی کی اتباع ........ 576
پہلے نبی آدم علیہ السلام ........ 577
مریم علیہا السلام کا تذکرہ ........ 578
زکریا علیہ السلام کا بیان ........ 580
دعا کی قبولیت اور یحییٰ علیہ السلام ........ 582
تین افضل خواتین ........ 584
عیسیٰ علیہ السلام کا تذکرہ ........ 586
عیسیٰ علیہ السلام کے معجزات ........ 588
صولی پر کون چڑھا؟ ........ 589
عیسیٰ علیہ السلام آسمان کی جانب ........ 591
عیسیٰ علیہ السلام کی مثال آدم علیہ السلام کی طرح ........ 595
یہود و نصاریٰ سے خطاب ........ 601
ابراہیم علیہ السلام اور یہود و نصاریٰ ........ 603
یہود کا حسد ........ 605
بددیانت یہود ........ 606
جھوٹی قسمیں کھانے والوں کا انجام ........ 608
ملعون یہودیوں کا ایک اور بدترین فعل ........ 611
نبوت کا مقصد ........ 612
انبیاء سے عہد و میثاق ........ 613
اسلامی اصول اور بدلے کا دن ........ 615
توبہ اور قبولیت ........ 617
جب توبہ قبول نہیں ہوگی ........ 618


## تفسیر پارہ ۴


محبوب ترین چیز کا صدقہ ........ 620
بارگاہ رسالت میں یہودی وفد ........ 621
بیت اللہ اور حج کے احکام ........ 623
کفار کا انجام ........ 628
کفار کی اطاعت کا نقصان ........ 628
اللہ تعالیٰ کی رسی قرآن حکیم ........ 629
برائی سے روکنے والی جماعت ........ 633
بہترین امت ........ 636
خود اپنے نفسوں پر ظلم ........ 644
کفار کو ہم راز نہ بناؤ ........ 645
غزوہ احد ........ 648
غزوہ بدر ........ 651
سود خوری کی ممانعت اور غصہ سے بچنے کی تلقین ........ 654
استغفار اور کلمہ لا الہ الا اللہ ........ 660
عزیمت کا راستہ جنت کا راستہ ........ 662
غزوۂ احد میں نبی ﷺ کی وفات کی افواہ ........ 663
کفار کے ارادے اور غزوہ احد ........ 666

# مختصر حالاتِ زندگی
## امام ابوالفداء عماد الدین حافظ ابنِ کثیر رحمہ اللہ

**نام ونسب:** امام ابوالفداء حافظ عماد الدین اسماعیل بن عمر بن کثیر بن ضوء بن کثیر بن زرع البصروی الدمشقی رحمہ اللہ۔

**مقام وتاریخ پیدائش:** آپؒ شام کے مشہور شہر بصریٰ کے اطراف میں واقع مِجدَل بستی میں 701ھ (بمطابق 1302ء) میں پیدا ہوئے۔

**تعلیم وتربیت:** آپؒ کا تعلق ایک علمی گھرانے سے تھا۔ آپ کے والد ایک مسجد میں خطیب تھے۔ وہ آپ کے بچپن میں ہی وفات پا گئے۔ تب آپ کے بھائی عبدالوہاب (ایک جید عالم دین وفقیہ) نے آپ کی تربیت اور پرورش کا بیڑا اٹھایا۔ کچھ عرصہ بعد آپ اپنے بھائی کے ہمراہ دمشق چلے گئے اور پھر وہیں مقیم ہوکر تعلیم وتعلم اور بعدازاں درس وتدریس کے کام میں مصروف رہے اور ساتھ ہی ساتھ تالیف وتصنیف کا کام بھی انجام دیتے رہے۔

**اساتذہ:** آپؒ کے ابتدائی اساتذہ میں آپ کے بڑے بھائی بھی شامل ہیں، آپ نے ان سے علم فقہ کی تعلیم حاصل کی۔ پھر وقت کے جید علما سے کسب فیض کیا۔ آپ کے چند اہم اساتذہ یہ ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابن الفرکاح | ابن عساکر | عیسیٰ بن مطعم | محمد بن زراد |
| عفیف الدین آمدی | امام ذہبی | امام مزی | امام ابن تیمیہ |

**تلامذہ:** آپؒ ساری زندگی درس وتدریس کے کام میں مصروف رہے، جس بنا پر آپ کے شاگردوں کی تعداد یقیناً بہت زیادہ ہے، مگر مؤرخین نے آپ کے زیادہ تلامذہ کا ذکر نہیں کیا، چند ایک کے اسماء یہ ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابن سند لخمی | ابن یونانیه بعلی | بدر الدین زرکشی | ابن الجزری |
| ابن الحریری | سعد النواوی | علی ردماوی | مسعود انطاکی |

**تالیفات:** آپؒ نے مختلف علوم وفنون میں 34 کے قریب کتب تالیف فرمائیں، چند اہم یہ ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| تفسیر ابن کثیر | البداية والنهاية | اختصار علوم الحديث | طبقات الشافعيه |
| الاجتهاد فی طلب الجهاد | رسالة فی فضائل القرآن | اختصار السيرة النبوية | مناقب الشافعی |

**وفات:** آپؒ دمشق میں 26 شعبان 774ھ میں بروز جمعرات تقریباً 74 برس کی عمر پا کر اپنے خالق حقیقی سے جا ملے۔ آپ کو اپنے عظیم شیخ ومعلم امام ابن تیمیہؒ کے پہلو میں دفن کیا گیا۔

[جزاه الله خيرا وأحسن الجزاء]

# مقدمہ ابن کثیر

**حمد وثناء کا اکیلا مستحق مالک:** تمام تعریفیں اس اللہ کے لیے سزاوار ہیں جس نے اپنی کتاب کو اپنی حمد کے ساتھ شروع کیا اور فرمایا: ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ○ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ﴾ اور فرمایا ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ اَنْزَلَ عَلٰى عَبْدِهِ الْكِتَابَ﴾ (الكهف / ١) الخ یعنی سب تعریفیں اس اللہ تعالیٰ کے لیے ہی ہیں، جس نے اپنے بندے پر یہ قرآن کریم نازل فرمایا اور اس میں کوئی کجی نہیں رکھی جو ہمیشہ دین کو قائم رکھنے والا ہے تا کہ اللہ تعالیٰ کے سخت عذاب سے اللہ کا پیغمبر لوگوں کو ڈرائے۔اور جو لوگ ایمان لا کر اچھے عمل کرتے ہیں انہیں ان کے بہترین اور لازوال انعامات کی خوشخبریاں سنائے۔اور جو لوگ اپنے بے علم باپ دادا کی سنی سنائی باتوں کی بنا پر اللہ کی اولاد مانتے ہیں انہیں بھی ڈرائے۔ کیونکہ یہ بہت بڑی دلیری اور محض جھوٹ بات ہے جو ان کی زبان سے نکل رہی ہے۔اے نبی ﷺ! تم ان کے لیے اپنی جان کو روگ نہ لگاؤ۔

جس طرح اس پروردگار نے اپنی کتاب کو اپنی حمد سے شروع کیا اسی طرح اس نے اپنی مخلوق کے ذکر کو بھی اپنی حمد سے ہی شروع کیا۔ارشاد ہوتا ہے: ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ خَلَقَ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضَ وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ ثُمَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ يَعْدِلُوْنَ﴾ (الانعام / ١) یعنی سب تعریفیں اس اللہ ہی کے لیے ہیں جس نے آسمان وزمین کو اور اندھیرے واجالے کو پیدا کیا لیکن کفار اس کے باوجود بھی اللہ کا شریک ٹھہراتے ہیں۔اسی طرح مخلوق کے خاتمہ کا ذکر بھی اپنی حمد وثناء پر ہی کیا۔اہل جنت اور اہل جہنم کے انجام کا بیان کر کے ارشاد ہوتا ہے۔ ﴿وَتَرَى الْمَلٰٓئِكَةَ حَآفِّيْنَ مِنْ حَوْلِ الْعَرْشِ يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ وَقُضِىَ بَيْنَهُمْ بِالْحَقِّ وَقِيْلَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾ (الزمر / ٧٥) یعنی تو دیکھے گا کہ فرشتے عرش الٰہی کو چاروں طرف سے گھیرے ہوئے ہوں گے اور اپنے رب کی حمد وثناء تسبیح وتقدیس بیان کرتے ہوں گے۔ فیصلے حق کے ساتھ ہو چکے ہوں گے اور کہہ دیا گیا ہوگا کہ تمام تعریفیں اللہ رب العالمین کے لیے ہی ہیں۔اسی لیے اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: ﴿وَهُوَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَهُ الْحَمْدُ فِى الْاُوْلٰى وَالْاٰخِرَةِ وَلَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ﴾ (القصص / ٧٠) یعنی وہی اللہ ہے اس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں۔سب تعریفیں اول وآخر اسی کے لیے ہیں۔اسی کا حکم ہے اور اسی کی طرف تم لوٹا کر لائے جاؤ گے اور ارشاد ہے: ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ لَهُ مَا فِى السَّمٰوَاتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ وَلَهُ الْحَمْدُ فِى الْاٰخِرَةِ وَهُوَ الْحَكِيْمُ الْخَبِيْرُ﴾ (السبـاء / ١) یعنی سب تعریفیں اس اللہ کے لیے ہیں جس کی آسمان وزمین کی کل چیزیں ہیں، آخرت میں بھی حمد اسی کے لیے ہے۔وہی حکمتوں والا سب خبریں رکھنے والا ہے۔لہٰذا اول، آخر اسی کی تعریف ہے یعنی جو کچھ اس نے پیدا کیا اور جو کچھ پیدا کرے گا وہی ان سب کی تعریفوں کا مستحق ہے جیسے کہ نمازی ﴿سَمِعَ اللّٰهُ﴾ الخ کے بعد کہتا

ہے ﴿اللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْأَ السَّمٰوَاتِ وَمِلْأَ الْأَرْضِ وَمِلْأَ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ﴾
اے اللہ! ہمارے رب تیرے ہی لیے سب تعریفیں ہیں آسمان وزمین بھر جانے کے برابر اور ان کے بعد بھی جس چیز کو تو بھر دینا چاہے۔ اسی لیے جنتی لوگ بھی حمد وثناء کا الہام کیے جائیں گے اور ان کے سانس کے ساتھ ہی بلا تکلف اللہ تعالیٰ کی تعریف اور اس کی تسبیح ادا ہوتی رہے گی۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کی عظیم الشان نعمتیں اور اسکی قدرت کاملہ اس کی زبردست سلطنت' اس کی مسلسل رحمتیں اور اس کے دائمی احسان ان کے پیش نظر ہوں گے۔ اسی کو قرآن پاک نے بیان فرمایا: ﴿إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ يَهْدِيهِمْ رَبُّهُمْ بِإِيمَانِهِمْ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهِمُ الْأَنْهٰرُ فِي جَنّٰتِ النَّعِيمِ ○ دَعْوَاهُمْ فِيهَا سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَتَحِيَّتُهُمْ فِيهَا سَلَامٌ وَآخِرُ دَعْوَاهُمْ أَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ﴾ (یونس/ ۹'۱۰) یعنی ایمان کے ساتھ نیک عمل کرنے والوں کو ان کا رب ان کے ایمان کی وجہ سے ان نعمتوں والی جنتوں کی راہ دکھائے گا جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں جن میں ان کی آواز ﴿سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ﴾ گونجتی ہوگی اور آپس میں سلام کا تحفہ ہوگا۔ اور گویا سب کی پکار یہی ہوگی کہ سب تعریفیں اس اللہ ہی کے لیے ہیں جو تمام جہان والوں کا رب ہے۔

**کامل حجت نبی کریم ﷺ:** ارشاد باری تعالیٰ ہے ﴿رُسُلًا مُبَشِّرِينَ وَمُنْذِرِينَ لِئَلَّا يَكُونَ لِلنَّاسِ عَلَى اللّٰهِ حُجَّةٌ بَعْدَ الرُّسُلِ﴾ (النساء/ ۱۶۵) یعنی اللہ ہی کے لیے تعریف ہے۔ جس نے اپنے رسولوں کو خوشخبری دینے والے اور خبردار کرنے والے بنا کر بھیجا تا کہ رسولوں کے آ جانے کے بعد لوگوں کی کوئی حجت اللہ تعالیٰ پر باقی نہ رہے۔ ان رسولوں کا سلسلہ نبی امی عربی مکی مدنی ﷺ پر ختم کیا جو سب سے زیادہ واضح راہ کی راہنمائی کرنے والے ہیں۔

آپ ﷺ کے زمانہ سے لے کر قیامت تک جتنے جنات اور انسان ہیں ان سب کی طرف آپ کی رسالت ہے۔ جیسے کہ قرآن میں ہے: ﴿قُلْ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنِّي رَسُولُ اللّٰهِ إِلَيْكُمْ جَمِيعًا﴾ (الاعراف/ ۱۵۸) الخ اے نبی ﷺ! کہہ دو کہ اے لوگو! میں تم سب کی طرف اللہ تعالیٰ کا رسول ہوں۔ وہ اللہ جو آسمان وزمین دونوں کا مالک ہے جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں جو جلاتا ہے اور مارتا ہے۔ پس اے لوگو! تم سب ایمان لاؤ اللہ تعالیٰ اور اس کے اس رسول ﷺ پر جو نبی ہیں' امی ہیں۔ جو اللہ تعالیٰ پر اور اس کی تمام باتوں پر ایمان رکھتے ہیں۔ لوگو! انہیں کی پیروی میں تمہاری ہدایت مضمر ہے ارشاد ربانی ہے: ﴿لِأُنْذِرَكُمْ بِهِ وَمَنْ بَلَغَ﴾ (الانعام/ ۱۹) تا کہ میں تمہیں بھی ڈراؤں اور انہیں بھی جنہیں یہ اللہ کا کلام پہنچے۔ یعنی عربی' عجمی' کالے گورے' جس انسان کو بھی یہ قرآن پہنچے۔ آنحضرت ﷺ اس کے لیے ڈرانے والے ہیں۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿وَمَنْ يَكْفُرْ بِهِ مِنَ الْأَحْزَابِ فَالنَّارُ مَوْعِدُهُ﴾ (ھود/ ۱۷) یعنی اس کے ساتھ کفر کرنے والا جہنمی ہے۔ پس جو کوئی قرآن کے ساتھ کفر کرے وہ بحکم قرآن جہنمی ہے۔ ایک جگہ قرآن کریم کا ارشاد ہوتا ہے۔
﴿فَذَرْنِي وَمَنْ يُكَذِّبُ بِهٰذَا الْحَدِيثِ سَنَسْتَدْرِجُهُمْ مِنْ حَيْثُ لَا يَعْلَمُونَ○﴾

(القلم/ ٤٤) یعنی ان جھٹلانے والوں کو میرے حوالے کر دو۔ میں انہیں اس طرح بتدریج پکڑوں گا کہ انہیں معلوم بھی نہ ہو۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ میری پیغمبری آفاقی ہے۔ ہر سرخ وسیاہ کی طرف پیغمبر بنا کے بھیجا گیا ہوں۔ [1] مجاہد رحمہ اللہ فرماتے ہیں یعنی کل جن وانس کی طرف۔ [2] پس آنحضرت ﷺ تمام انسانوں اور جنات کی طرف اللہ کے رسول ﷺ ہیں۔ سب کو اللہ الکریم کی وحی اور عزت والے قرآن کو آپ پہنچانے والے ہیں جس پاک کتاب کے پاس کسی طرف سے باطل پھٹک ہی نہیں سکتا جو حکمتوں اور تعریفوں والے اللہ تعالیٰ کی نازل کی ہوئی ہے۔

**قرآن میں غور وفکر کی نصیحت:** اللہ تعالیٰ نے اپنے اس پاک کلام کو سمجھنے کی تاکید بھی اسی میں کر دی ہے فرمایا کہ تم قرآن پاک میں تدبر اور غور وفکر کیوں نہیں کرتے۔ اگر یہ اللہ کے سوا کسی اور کی طرف سے ہوتا تو تم اس میں بہت کچھ اختلاف پاتے [3] اور دوسری جگہ فرمایا اس مبارک کتاب کو ہم نے تیری طرف اتارا تاکہ لوگ اس میں غور وحوض کریں اور عقلمند لوگ نصیحت پکڑیں [4] اور جگہ فرمایا یہ لوگ قرآن سمجھنے کی کوشش کیوں نہیں کرتے کیا ان کے دلوں پر قفل لگ گئے ہیں؟ [5]

**غلط تفسیر کرنے والوں کا انجام:** علماء پر واجب ہے کہ کلام اللہ کا مطلب واضح کر دیں اور اس کی صحیح تفسیر کریں اور اسے باقاعدہ اپنا محور علم بنائیں اسے سیکھیں اور سکھائیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ہم نے کتاب والوں سے عہد لیا کہ وہ اسے بیان کرتے رہیں (اس کے احکامات) نہ چھپائیں لیکن ان لوگوں نے اسے پیٹھ پیچھے ڈال دیا اور اس کے بدلے دنیا طلب کرنے لگے۔ ان کا یہ بیوپار نہایت ہی برا ہے [6] اور جگہ فرمایا: ''جو لوگ اللہ سے کیے ہوئے عہد اور اپنی قسموں کو تھوڑے مول کے بدلے بیچتے پھریں۔ ان کے لیے آخرت میں کوئی حصہ نہیں۔ ان سے اللہ تعالیٰ بات چیت نہیں کرے گا نہ ان کی طرف نظر رحمت سے دیکھے گا نہ انہیں پاک کرے گا بلکہ ان کے لیے دردناک عذاب ہے'' [7] پس جو لوگ ہم سے پہلے کتاب اللہ دیئے گئے تھے اور انہوں نے اس سے منہ پھیر لیا اور دنیا کے حاصل کرنے اور اس کے جمع کرنے میں مشغول ہو گئے اور اللہ تعالیٰ کی منع کی ہوئی چیزوں کے پیچھے پڑ کر اللہ کی پاک کتاب کو چھوڑ دیا۔ پروردگار نے ان کی مذمت کی۔ مسلمانوں کو چاہیے کہ وہ ایسا نہ کریں جو مذمت کا سبب بنے۔ بلکہ انہیں چاہیے کہ احکام الٰہی کی تعمیل میں دل وجان سے لگے رہیں اور قرآن پاک کے سیکھنے، سکھانے، سمجھنے اور سمجھانے میں مشغول رہا کریں۔

---

[1] [صحیح: صحیح مسلم: کتاب المساجد: باب المساجد و مواضع الصلوة (٥٢١) مسند احمد (١٤٨/٥) مجمع الزوائد (٢٦١/٨)]

[2] [مسند احمد (١٤٥/٥)] مولانا مبشر احمد ربانی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

[3] [سورة النسآء: آیت ٨٢]

[4] [سورة ص: آیت ٢٩]

[5] [سورة محمد: آیت ٢٤]

[6] [سورة ال عمران: آیت ١٨٧]

[7] [سورة ال عمران: آیت ٧٧]

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: کیا ایمان والوں کے لیے اب تک وہ وقت نہیں آیا کہ ان کے دل اللہ تعالیٰ کے ذکر سے اور جو ان کی طرف حق اترا ہے اس سے کانپ اٹھیں اور ان کی طرح نہ ہو جائیں جنہیں ان سے پہلے کتاب دی گئی۔ لیکن کچھ زمانہ گزرتے ہی ان کے دل سخت ہو گئے اور اکثر لوگ نافرمان ہو گئے جان لو کہ مردہ زمین کو جلانا اللہ ہی کا کام ہے۔ ہم نے تمہاری سمجھ بوجھ کے لیے اپنی آیتیں بیان کر دیں‘[1] ان دونوں آیتوں کے ترجمہ میں غور کرو۔ کس لطافت کے ساتھ بیان فرمایا ہے کہ جس طرح بارش سے خشک زمین لہلہانے لگتی ہے اسی طرح ایمان اور ہدایت سے وہ دل جو نافرمانیوں اور گناہوں کے باعث سخت ہو گئے ہوں نرم پڑ جایا کرتے ہیں۔ اللہ بزرگ و برتر اور جواد وسخی سے قبولیت کی امید پر، ہم بھی دعا کرتے ہیں کہ وہ مالک ہمارے دلوں کو بھی نرم کر دے۔ آمین۔

**تفسیر کا صحیح طریقہ:** سنو! تفسیر کا بہترین اور صحیح طریقہ یہ ہے کہ اول تو قرآن کی تفسیر قرآن ہی سے ہو۔ اس لیے کہ ایک بیان کہیں مختصر ہے تو کہیں اس کی تفصیل بھی ہے۔ اس کے بعد قرآن کی تفسیر حدیث سے ہوتی ہے اس لیے کہ حدیث قرآن کریم کی شرح اور تفسیر ہے بلکہ حضرت امام ابوعبداللہ محمد بن ادریس شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ”رسول اللہ ﷺ کے تمام احکام قرآن ہی سے سمجھے ہوئے ہیں۔“ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے، ہم نے تم پر یہ کتاب حق کے ساتھ نازل فرمائی ہے تاکہ تم لوگوں کے درمیان اللہ کے سمجھائے ہوئے احکام کے مطابق فیصلہ کر سکو۔ خبردار! تم خیانت کرنے والوں کے طرف دار نہ بننا[2] ایک جگہ ارشاد ہوتا ہے ”ہم نے تو تم پر اسی لیے یہ کتاب نازل فرمائی ہے کہ لوگوں کے اختلافات کا تصفیہ کر دیا کرو۔ یہ کتاب ایمان داروں کے لیے ہدایت و رحمت ہے۔“[3] ایک اور مقام پر فرماتا ہے: ”ہم نے اس ذکر کو تمہاری طرف اس لیے نازل کیا کہ تم اسے لوگوں کو حرف بحرف پہنچا دو تاکہ وہ اس پر غور وفکر کر سکیں۔“[4]

**حدیثِ نبوی کی فضیلت:** رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: مجھ کو یہ قرآن دیا گیا ہے اور اسی کے مانند ایک اور چیز بھی اس کے ساتھ دی گئی ہے[5] اس سے مراد سنت ہے۔ یہ یاد رہے کہ حدیثیں بھی اللہ کی وحی ہیں جس طرح قرآن پاک بذریعہ وحی اترا اسی طرح حدیث رسول ﷺ بھی وحی الٰہی ہے مگر قرآن وحی متلو ہے اور حدیث وحی غیر متلو۔ حضرت امام شافعی رحمہ اللہ اور دوسرے بڑے بڑے ائمہ نے اس حقیقت کو دلائل سے ثابت کر دیا ہے لیکن یہاں اس کے بیان کرنے کا موقع نہیں۔ مقصد یہ ہے کہ قرآن پاک کی تفسیر اولاً خود قرآن مجید سے پھر حدیث سے کرنی چاہیے۔ رسول اللہ ﷺ نے جب حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو یمن کی طرف بھیجا تو دریافت کیا کہ حکم (فیصلہ) کس طرح کرو گے؟ جواب دیا۔ ”کتاب اللہ سے“ فرمایا ”اگر اس میں نہ پاؤ تو؟“ کہا ”سنت رسول اللہ سے“ کہا ”اگر اس میں بھی نہ پاؤ تو“ تو کہا ”اب اجتہاد کروں گا۔“ حضور ﷺ نے یہ جواب سن کر ان کے سینے پر ہاتھ رکھ کر فرمایا:

---

[1] [سورۃ الحدید: آیت ١٦۔١٧] [2] [سورۃ النسآء: آیت ١٠٥]

[3] [سورۃ النحل: آیت ٦٤] [4] [سورۃ النحل: آیت ٤٤]

[5] [صحیح: ابو داؤد: کتاب السنة: باب في لزوم السنة (٤٦٠٤) مسند احمد (١٣٢/٤) حاکم (١٠٩/١)۔ اس روایت کو امام حاکم رحمہ اللہ اور امام ذہبی رحمہ اللہ نے صحیح کہا ہے۔ شیخ البانی رحمہ اللہ نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔ شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔ مولانا مبشر احمد ربانی نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔]

''اللہ کا شکر ہے کہ اس نے اپنے نبی ﷺ کے قاصد کو اس بات کی توفیق دی جو اس کے نبی ﷺ کو پسند ہے''۔[1]
یہ حدیث مسند میں بھی ہے اور سنن میں بھی اور اس کی سند بھی بہت عمدہ ہے یعنی اپنی جگہ اس کا ثبوت بھی موجود ہے۔
**قرآن سمجھنے کا بہترین اسلوب اور شانِ صحابہ:** اس بنا پر جب کسی آیت کی تفسیر قرآن وحدیث دونوں میں نہ ملے تو اقوال صحابہ رضی اللہ عنہم کی طرف رجوع کرنا چاہیے۔ وہ تفسیر قرآن کو بہت زیادہ جانتے تھے اس لیے کہ جو قرینے اور احوال اس وقت تھے ان کا علم انہی کو ہوسکتا ہے۔ وہ اس وقت موجود اور حاضر تھے۔ علاوہ ازیں کامل سمجھ بوجھ صحیح علم اور نیک عمل بھی انہیں حاصل تھا۔ بالخصوص ان بزرگوں کو جو ان میں بڑے مرتبہ کے اور زبردست عالم تھے۔ بلاشبہ چاروں خلفاء جو راشد اور ہدایت یافتہ تھے یعنی حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ۔ علیٰ ہذا القیاس۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بھی۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں: ''اس اللہ کی قسم جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں۔ کتاب اللہ کی کوئی آیت ایسی نہیں جسے میں نہ جانتا ہوں کہ یہ کس کے بارے میں نازل ہوئی؟ اور کہاں نازل ہوئی؟ میں اگر جانتا کہ کتاب اللہ کے علم سے متعلق کوئی مجھ سے زیادہ جانتا ہے اور وہاں تک میں کسی طرح پہنچ بھی سکتا ہوں تو ضرور اس کی شاگردی میں اپنے آپ کو پیش کرتا۔''[2] آپ یہ بھی فرماتے ہیں کہ ''ہم میں سے ہر شخص جب تک دس آیتوں کا پورا مطلب نہ جان لیتا اور ان پر عمل نہ کر لیتا گیارہویں آیت نہ پڑھتا۔'' حضرت ابوعبدالرحمٰن سلمیٰ تابعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ''ہم نے جن سے قرآن سیکھا وہ ہم سے فرمایا کرتے تھے کہ ہم نے رسول اللہ ﷺ سے پڑھا جب تک ہم دس آیتوں کا علم وعمل حضور ﷺ سے نہ سیکھ لیتے آگے نہ بڑھتے۔''

غرض قرآن کا علم اور قرآن پر عمل دونوں ہی سیکھا۔ انہی میں سے ایک حبر البحر حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما ہیں جو رسول اللہ ﷺ کے چچازاد بھائی اور ترجمان القرآن ہیں۔ حضور ﷺ نے ان کے لیے برکت کی دعا کی تھی اور فرمایا تھا: ﴿اَللّٰهُمَّ فَقِّهْهُ فِي الدِّيْنِ وَعَلِّمْهُ التَّاوِيْلَ﴾[3] اللہ انہیں دین کی سمجھ عطا فرما

---

[1] **[ضعیف:** ابو داؤد: کتاب الاقضیة: باب اجتهاد الرای فی القضاء (۳۵۹۲) ترمذی: کتاب الاحکام: باب ما جاء فی القاضی کیف یقضی (۱۳۲۷، ۱۳۲۸) دارمی (۱۷۰) طبقات ابن سعد (۳۴۸) بیهقی (۱۰/۱۱۴) الاحکام لابن حزم (۶/۳۵۔۳۶) مسند احمد (۵/۲۳۰، ۲۴۲) شیخ البانیؒ نے اس کو ضعیف قرار دیا ہے۔ امام جوزقانیؒ نے اس روایت کو موضوعات میں ذکر کیا ہے اور اسے باطل کہا ہے۔ امام بخاریؒ نے فرمایا ہے کہ اس میں حارث بن عمر و راوی ہے اس کی حدیث صحیح نہیں۔ امام ابن قیمؒ فرماتے ہیں کہ یہ روایت نبی ﷺ سے منصوص نہیں۔ مولانا مبشر احمد ربانی نے بھی اسے ضعیف کہا ہے۔]

[2] **[صحیح:** الطبری (۱/۸۰) بخاری: کتاب فضائل القرآن باب القراء من اصحاب رسول الله (۵۰۰۲) مسلم: کتاب فضائل الصحابة: باب من فضائل عبدالله بن مسعود وامه (۲۴۶۳) شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے اس روایت کو متناً صحیح کہا ہے۔]

[3] **[صحیح:** مسند احمد (۱/۲۲۶۔۳۱۴) ابن حبان (۷۰۵۵)] یہ روایت صحیح بخاری (۱۴۳) میں ان لفظوں ﴿ **اللهم فقهه فی الدین** ﴾ کے ساتھ، صحیح مسلم (۲۴۷۷) میں ان لفظوں ﴿ **اللهم فقهه** ﴾ کے ساتھ، ترمذی (۳۸۲۴) میں ان لفظوں ﴿ **اللهم علمه الحکمة** ﴾ کے ساتھ اور ابن ماجه (۱۶۶) میں ان لفظوں ﴿ **اللهم علمه الحکمة وتاویل القرآن** ﴾ کے ساتھ موجود ہے۔]

اور قرآن کی تفسیر کا علم بھی نصیب کر۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے ''قرآن کے بہترین ترجمان حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما ہیں''۔ [1] حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے اس قول کو پیش نظر رکھ کر خیال کیجیے کہ ان کا انتقال سن ۳۲ھ میں ہوا اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما اس کے بعد بھی چھتیس سال تک زندہ رہے تو اس مدت میں آپ نے علم میں کس قدر ترقی کی ہوگی۔ حضرت ابووائل فرماتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما امیر حج مقرر ہوئے تھے۔ آپ نے اپنے خطبہ میں سورۂ بقرہ کی تلاوت فرمائی اور اس عمدگی سے تفسیر کی کہ اگر ترک ودیلم کے کفار بھی سن لیتے تو یقیناً مسلمان ہو جاتے۔ بعض روایتوں میں ہے کہ آپ نے اپنے اس خطبہ میں سورۂ نور کی تفسیر بیان فرمائی تھی [2] یہی وجہ ہے کہ اسماعیل بن عبدالرحمٰن سدی کبیر اپنی تفسیر میں انہی دونوں بزرگوں سے اکثر تفسیر نقل کیا کرتے ہیں لیکن کبھی کبھی اہل کتاب سے یہ بزرگ جو روایت لیا کرتے ہیں اسے بھی بیان کر دیتے ہیں۔

**اسرائیلی روایات کی حیثیت:** بنی اسرائیل سے روایت لینا مباح ہے۔ صحیح بخاری میں حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''میری طرف سے پہنچا دیا کرو اگرچہ ایک آیت ہی ہو۔'' بنی اسرائیل سے بھی روایت لینے میں کوئی حرج نہیں۔ مجھ پر قصداً جھوٹ بولنے والا قطعاً جہنمی ہے۔ [3] حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما نے جنگ یرموک میں دو بوریاں یہود ونصاریٰ کی کتابوں کی پائی تھیں' ان کی باتیں بھی وہ اس حدیث کو مدنظر رکھ کر نقل کر دیا کرتے تھے لیکن یہ یاد رہے کہ بنی اسرائیل کی یہ روایتیں صرف مسئلہ کی مضبوطی اور اس کی گواہی کے لیے لائی جاتی ہیں۔ خود ان سے مسائل ثابت نہیں کیے جا سکتے۔

روایات بنی اسرائیل تین قسم کی ہیں ایک تو وہ کہ جن کی تصدیق خود ہمارے ہاں موجود ہے۔ یعنی قرآن پاک کی کسی آیت یا حدیث کے مطابق اسرائیل کی کتاب میں بھی کوئی روایت مل جائے۔ اس کی صحت میں تو کوئی کلام نہیں۔ دوسرے وہ جن کی تکذیب خود ہمارے ہاں موجود ہو یعنی کسی آیت یا حدیث کے خلاف ہو۔ اس کے غلط ہونے میں کوئی شبہ نہیں۔ تیسرے وہ کہ جس کی نہ ہم تصدیق کر سکتے ہیں نہ تکذیب۔ اس لیے کہ ہمارے پاس تو نہ کوئی ایسی روایت ہے جس کی تصدیق سے ہم اسے صحیح کہہ سکیں نہ کوئی ایسی روایت جو اس کے مخالف ہو اور اس بنا پر ہم اسے جھوٹ یا غلط کہہ سکیں۔ لہٰذا یہ تیسری قسم کی روایتیں وہ ہیں جن سے ہم خاموش ہیں نہ انہیں غلط کہیں نہ صحیح سمجھیں۔ البتہ انہیں ذکر کرنا جائز ہے۔ اور یہ روایتیں ہیں بھی ایسی جن سے ہمارے دین کا کوئی فائدہ نہیں۔ علاوہ ازیں ایسی باتوں کی وجہ سے خود اہل کتاب میں بڑے بڑے اختلافات موجود ہیں۔

اور انہیں کی وجہ سے ان روایتوں کو لینے والے مفسرین میں بھی اختلاف پائے جاتے ہیں مثلاً اصحاب کہف کے نام' ان کے کتے کا رنگ' ان کی گنتی۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی لکڑی کس درخت کی تھی؟ حضرت

---

[1] [تفسیر ابن جریر الطبری (۱/ ۹۰)] [2] [تفسیر ابن جریر الطبری (۱/ ۸۱)]

[3] [**صحیح**: صحیح بخاری: کتاب أحادیث الانبیآء: باب ما ذکر عن بنی اسرائیل (۳٤٦۱) ترمذی: کتاب العلم: باب ما جآء فی الحدیث عن بنی اسرائیل (۲٦٦۹) مسند احمد (۲/ ۲۰۲)]

ابراہیم علیہ السلام نے جن پرندوں کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا تھا اور پھر اللہ کے حکم سے وہ جی اٹھے وہ پرندے کون کون سے تھے؟ اور جس مقتول کو حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں گائے ذبح کر کے اس کے گوشت کا ایک ٹکڑا لگایا تھا اور اس سے اللہ نے اسے زندہ کر دیا تھا۔ وہ ٹکڑا کون سا تھا اور کس جگہ کا تھا؟ وہ کون سا درخت تھا جس پر موسیٰ علیہ السلام نے نور دیکھا تھا اور اس میں اللہ کا کلام سنا تھا؟ وغیرہ وغیرہ پس یہ وہ چیزیں ہیں جن پر اللہ نے پردہ ڈال رکھا ہے اور ہمیں ان کا جاننا نہ جاننا کوئی نفع نقصان نہیں پہنچا سکتا نہ اس کی تہہ میں ہمیں کوئی دینی فائدہ ہے نہ دنیوی۔

**مخصوص اختلافات کو بیان کرنے کا جواز:** البتہ ایسے اختلاف کو نقل کرنا جائز ہے جیسے کہ خود قرآن پاک نے اصحاب کہف کی گنتی کا اختلاف نقل فرمایا ہے: ﴿سَيَقُولُونَ ثَلَاثَةٌ رَّابِعُهُمْ كَلْبُهُمْ﴾ (الکھف / ۲۲) الخ یعنی یہ لوگ کہیں گے کہ اصحاب کہف تین تھے اور ان کا کتا چوتھا تھا اور کہیں گے پانچ تھے اور چھٹا کتا تھا۔ یہ سب ڈھکوسلے ہیں وہ یہ بھی کہیں گے کہ وہ سات تھے اور آٹھواں ان کا کتا۔ اے نبی ﷺ تم کہہ دو کہ ان کی گنتی میرا رب ہی بخوبی جانتا ہے تم ان سے اس بارے میں صرف سرسری گفتگو کرو۔ اور اس بارے میں ان سے نہ پوچھو۔ اس آیت نے بتادیا کہ ہمیں ایسے مقام میں کیا کرنا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ نے یہاں تین قول بیان فرمائے ہیں۔ دو کو تو ضعیف قرار دیا۔ اور تیسرے پر ضعف کا حکم نہیں لگایا جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ صحیح ہے کیونکہ اگر یہ بھی باطل ہوتا تو ان دونوں کی طرح اسے بھی رد کر دیا جاتا پھر ساتھ ہی ساتھ یہ بھی ارشاد فرمایا کہ ان کی تعداد کا علم جب تمہیں کوئی فائدہ نہیں دے سکتا پھر تم اس کی چھان بین میں کیوں لگو؟ کیوں نہ کہہ دو کہ ان کی گنتی کا حقیقی علم صرف اللہ تعالیٰ کو ہی ہے۔ بہت کم ایسے لوگ ہیں جنہیں اللہ نے ان کی صحیح تعداد پر مطلع فرمایا ہے۔ جب یہ معلوم ہو چکا کہ وہ اٹکل پچو باتیں بنا رہے ہیں پھر ان کے پیچھے پڑنے اور ان سے دریافت کرنے کی کیا ضرورت؟

اسی طرح ان آیتوں سے معلوم ہوا کہ کسی اختلاف کو نقل کرنے کا بہترین طریقہ یہی ہے کہ تمام اختلافی اقوال بیان کر دیئے جائیں۔ ''صحیح، غیر صحیح'' پر تنبیہ کر دی جائے اور اس اختلاف کا فائدہ بھی بیان کر دیا جائے تاکہ بیکار کام میں پڑ کر کوئی شخص کار آمد شغل سے محروم نہ ہو جائے۔ جو شخص اختلاف نقل کرتے ہوئے تمام اقوال بیان نہ کرے تو یہ بھی اس کا قصور ہے۔ ممکن ہے ٹھیک قول وہی ہو جسے اس نے چھوڑ دیا اسی طرح جو شخص اختلاف نقل کر کے فیصلہ کیے بغیر چھوڑ دے وہ بھی تقصیر کرے گا۔ اگر غیر صحیح کو جان بوجھ کر صحیح کہہ دے تو پھر وہ جھوٹا ہے اور اگر جہالت سے ایسا کیا تب بھی خطا کار ہے۔ اسی طرح جو شخص کسی ایسی باریک بات میں جس میں کوئی بڑا فائدہ نہ ہو بہت سارے اختلافی اقوال نقل کر دے یا ایسے اختلافات کرنے بیٹھ جائے جن کے الفاظ مختلف ہوں گے مگر نتیجہ کے اعتبار سے یا تو اختلاف بالکل ہی اٹھ جاتا ہو یا یونہی معمولی سا رہ جاتا ہو۔ وہ بھی اپنے عزیز وقت کو بیکار کرے گا اور بے مقصد کام کرے گا۔ اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص دو جھوٹے کپڑے پہن لے۔ بھلائی اور سیدھی بات کی توفیق اللہ تعالیٰ ہی کے ہاتھ ہے۔

**فصل: تفسیر بیان کرنے کا آخری طریقہ:** جب کسی آیت کی تفسیر قرآن حدیث اور اقوال صحابہ رضی اللہ عنہم تینوں

میں نہ ملے تو اکثر ائمہ دین نے کہا ہے کہ ''ایسے موقع پر تابعین کی تفسیر سے مدد لی جائے۔'' جیسے مجاہد بن جبر رحمہ اللہ جو تفسیر میں اللہ کی ایک نشانی تھے فرماتے ہیں کہ میں نے تین مرتبہ اول سے آخر تک حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے قرآن پاک سیکھا اور سمجھا۔ [1] ایک ایک آیت کو پوچھ پوچھ کر سمجھ سمجھ کر پڑھا۔ ابن ابی ملیکہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں ''خود میں نے حضرت مجاہد رحمہ اللہ کو دیکھا کہ کتاب، قلم، دوات لے کر حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس پہنچا کرتے اور تفسیر قرآن دریافت کر کے اس میں تحریر فرماتے۔ [2] قرآن کریم کی تفسیر اسی طرح نقل فرمائی۔ حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ کا فرمان تھا کہ ''مجاہد جب کسی آیت کی تفسیر کر دیں تو پھر اس کی ٹٹول کرنا بے سود ہے۔ بس ان کی تفسیر کافی ہے'' [3] حضرت مجاہد رحمہ اللہ کی طرح حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ، حضرت عکرمہ رحمہ اللہ جو حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے مولیٰ تھے اور حضرت عطاء بن ابورباح حضرت حسن بصری حضرت مسروق بن اجدع، حضرت سعید بن میبّب، حضرت ابوالعالیہ، حضرت ربیع بن انس، حضرت قتادہ اور حضرت ضحاک بن مزاحم وغیرہ تابعین و تبع تابعین رحمہم اللہ اور ان کے بعد والوں کی تفسیر معتبر مانی جائے گی۔

کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ کسی آیت کی تفسیر میں ان بزرگوں کے اقوال جب ذکر کیے جاتے ہیں اور ان کے الفاظ میں بظاہر اختلاف نظر آتا ہے تو بے علم لوگ اسے معنوی اختلاف سمجھ کر کہہ بیٹھتے ہیں کہ اس آیت کی تفسیر میں اختلاف ہے حالانکہ حقیقتاً ایسا نہیں ہوتا بلکہ کسی نے ایک چیز کی تعبیر اس کے لازم سے کی، کسی نے اس کی نظیر سے کسی نے اس چیز کو ہی بیان کر دیا۔ پس ان صورتوں میں گو الفاظ میں اختلاف ہو لیکن معنی ایک ہی رہتے ہیں۔ عقل مند کو چاہیے کہ ایسی جگہ لغزش نہ کھائے۔ ﴿وَاللّٰهُ الْهَادِيْ﴾

شعبہ بن حجاج رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ جب تابعین کے اقوال فروعی مسائل میں حجت نہیں تو تفسیر قرآن میں کیسے حجت ہو جائیں گے؟ شعبہ رحمہ اللہ کا یہ قول صحیح ہے کہ ان سے اختلاف کرنے والے پر ان کے اقوال حجت نہیں لیکن ان کے اجماعی اقوال کے حجت ہونے میں کوئی شک نہیں۔ ہاں اختلاف کے وقت نہ ان کا قول آپس میں ایک دوسرے پر حجت ہے نہ غیروں پر۔ ایسی صورت میں لغت قرآن، حدیث، عام لغت عرب اور اقوال صحابہ رضی اللہ عنہم کی طرف رجوع کیا جائے گا۔

**تفسیر میں رائے کا دخل:** ہاں صرف اپنی رائے سے تفسیر کرنا تو محض حرام ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں: ''جو قرآن میں اپنی رائے کو دخل دے یا نہ جاننے کے باوجود کچھ کہہ دے وہ اپنی جگہ جہنم میں بنا لے۔'' [4] ابن جریر،

---

[1] [تفسیر ابن جریر الطبری (۱/۹۰)]
[2] [تفسیر ابن جریر الطبری (۱/۹۰)]
[3] [تفسیر ابن جریر الطبری (۱/۹۱)]
[4] **[ضعیف]** ترمذی: کتاب تفسیر القرآن: باب ما جآء فی الذی یفسر القرآن برایہ (۲۹۵۰، ۲۹۵۱، ۲۹۵۲) نسائی فی السنن الکبری (۸۰۸۵) دارمی (۱/۷۶) ابو یعلی (۲۳۳۸] اس روایت کی سند میں عبد الاعلی راوی ہے جسے امام احمدؒ اور دیگر اہل علم نے ضعیف قرار دیا ہے۔ شیخ البانیؒ نے اس روایت کو ضعیف کہا ہے۔ [السلسلۃ الضعیفۃ (۱۷۸۳)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ مولانا مبشر احمد ربانی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔]

ترمذی، ابوداؤد میں یہ حدیث ہے اور امام ترمذی رحمہ اللہ نے اسے حسن کہا ہے۔ یہی الفاظ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے بھی منقول ہیں حضرت جندب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو قرآن میں اپنی رائے سے کچھ کہے وہ خطا کرے گا''[1] (ابن جریر) ابوداؤد، ترمذی اور نسائی میں بھی یہ حدیث موجود ہے۔ امام ترمذی نے اسے غریب کہا ہے اور اس کے راوی سہیل پر بعض اہل علم نے کلام بھی کیا ہے۔ اس حدیث میں یہ الفاظ بھی مروی ہیں کہ ''جو اپنی رائے سے قرآن میں کوئی ٹھیک بات بھی کہہ دے تب بھی وہ خطا کار ہوگا۔'' اس لیے کہ اس نے اس چیز کا تکلف کیا جس کا اسے علم نہ تھا اور وہ چال چلا جس چال کے چلنے کا اسے حکم نہ تھا۔ پس اگرچہ اس کے منہ سے ٹھیک بات نکل جائے پھر بھی وہ خطا کار ہوگا اس لیے کہ کام کو کام کے طریقے پر اس نے نہیں کیا۔

اس کی ایسی ہی مثال ہے جیسے کوئی شخص بے علم ہو پھر فیصلے کرنے بیٹھ جائے اسے جہنمی کہا گیا ہے۔ یہ اور بات ہے کہ ایسے شخص کی صحیح بات پر مواخذہ کم ہو لیکن ہے خطا کار۔ واللہ اعلم۔ دیکھئے تہمت لگا کر گواہ نہ پیش کرنے والے کو اللہ تعالیٰ نے قرآن میں کاذب یعنی جھوٹا فرمایا ہے۔ گو حقیقت میں وہ سچا ہی ہو اور جس کی نسبت وہ زنا کا الزام لگا رہا ہے۔ وہ واقعی زانی ہو لیکن چونکہ اسے اس خبر کو بلا شہادت پھیلانا حلال نہ تھا مگر اس نے پھیلائی تو جھوٹا ٹھہرا۔ واللہ اعلم۔

**تفسیر میں اسلاف کا منہج:** یہی وجہ تھی کہ سلف کی ایک بڑی جماعت بلا علم تفسیر کرنے سے بہت ڈرتی تھی۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا فرمان ہے: ''مجھے کونسی زمین اٹھائے گی اور کون سا آسمان سایہ دے گا اگر میں قرآن میں وہ کہوں جو نہیں جانتا۔''[2] آپ سے ایک مرتبہ اللہ تعالیٰ کے فرمان ﴿وَفَاكِهَةً وَّأَبًّا﴾[3] کی تفسیر پوچھی جاتی ہے تو فرماتے ہیں مجھے کون سا آسمان سایہ دے گا اور کون سی زمین اٹھائے گی جب کہ میں قرآن میں وہ کہوں جو نہیں جانتا۔ یہ روایت منقطع ہے۔ ایک مرتبہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ منبر پر اسی آیت کی تلاوت کرتے ہیں پھر فرماتے ہیں ﴿فَاكِهَةً﴾ کو تو ہم جانتے ہیں لیکن اَبّ وہ کیا چیز ہے؟ پھر خود ہی فرماتے ہیں اے عمر اس تکلف میں کیوں پڑو؟[4] حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے پاس تھے۔

آپ کے قمیص کے پیچھے چار پیوند لگے ہوئے تھے آپ نے اس آیت ﴿وَفَاكِهَةً وَّأَبًّا﴾ کی تلاوت کی اور کہا کہ اَبّ کیا چیز ہے؟ پھر فرمانے لگے اس تکلف کی تمہیں کیا ضرورت؟ اس کے نہ جاننے میں کیا حرج؟ مطلب

---

[1] [**ضعیف:** ابو داؤد: کتاب العلم: باب الکلام فی کتاب اللہ بلا علم (٣٦٥٢) ترمذی: کتاب تفسیر القرآن: باب ماجاء فی الذی یفسر القرآن برایه (٢٩٥٢) نسائی فی السنن الکبریٰ (٨٠٨٦) بغوی فی شرح السنة (٩/١) تفسیر ابن جریر للطبری (٨٠) الکامل لابن عدی (٤٥٠/٣) شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ کیونکہ اس کی سند میں سہیل بن ابی حزم راوی ہے جسے امام ابوحاتمؒ نے غیر قوی کہا ہے، میزان الاعتدال میں ہے کہ ابن معینؒ نے اسے ضعیف کہا ہے اور تقریب میں حافظ ابن حجرؒ نے بھی اسے ضعیف کہا ہے۔ مولانا مبشر احمد ربانی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔]

[2] [**مرسل:** تفسیر ابن جریر الطبری (٧٨/١)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے اس روایت کو مرسل کہا ہے۔]

[3] [سورۃ عبس: آیت ٣١]

[4] [تفسیر ابن جریر الطبری (٢٢٩/٢٤)]

یہ ہے کہ اَبَّ کے معنی تو معلوم ہیں یعنی چارہ زمین کی پیداوار لیکن اس کی کیفیت کا کھلا ہوا علم نہیں۔ خود اسی آیت میں موجود ﴿فَأَنْبَتْنَا فِيهَا حَبًّا وَّعِنَبًا﴾ (عبس / ٢٧) یعنی ہم نے زمین میں اناج اور انگور اگا دیئے۔

ابن جریر میں صحیح سند کے ساتھ مروی ہے کہ ابن ابی ملیکہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کسی شخص نے ایک آیت کی تفسیر پوچھی تو آپ نے کچھ بیان نہ فرمایا حالانکہ اگر اس کی تفسیر تم میں سے کسی سے پوچھی جاتی تو فوراً جواب دے دیتے۔ [1]

دوسری روایت میں ہے کہ ایک شخص نے آپ سے پوچھا کہ قرآن میں ایک ہزار سال کے برابر ایک دن کا ذکر ہے یہ کیا ہے؟ آپ نے فرمایا اور پچاس ہزار سال کے برابر کے دن کا ذکر ہے وہ کیا ہے؟ اس نے کہا میں تو آپ سے سمجھنا چاہتا ہوں آپ نے فرمایا یہ دو دن ہیں جن کا ذکر اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں کیا ہے۔ ان کا حقیقی علم اللہ تعالیٰ ہی کو ہے۔ [2] خیال فرمایئے کہ اتنے بڑے مفسر قرآن نے قرآن کی تفسیر میں کس قدر احتیاط برتی کہ جس بات کا علم نہ تھا اس کے بیان سے صاف انکار کر دیا۔ تفسیر ابن جریر میں ہے کہ حضرت جندب بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے ایک مرتبہ طلق بن حبیب رضی اللہ عنہ نے ایک آیت کی تفسیر پوچھی تو فرمانے لگے کہ اگر تم مسلمان ہو تو تمہیں قسم ہے کہ تم یہاں سے ضرور چلے جاؤ یا فرمایا یہاں بیٹھے رہو۔ حضرت سعید بن مسیب رحمہ اللہ سے قرآن کی آیت کی تفسیر پوچھی جاتی تو فرماتے ہم قرآن کے بارے میں کچھ نہیں کہتے۔ آپ کی یہ عادت مبارک تھی کہ جو کچھ معلوم ہوتا اسی کو قرآن کی تفسیر میں بیان فرماتے۔ [3] ایک مرتبہ ایک شخص کے سوال پر آپ نے فرمایا مجھ سے قرآن کی تفسیر نہ پوچھو۔ قرآن کی تفسیر اس سے پوچھو جو کہتا ہے کہ مجھ سے قرآن کی کوئی آیت مخفی نہیں یعنی حضرت عکرمہ رحمہ اللہ یزید بن ابو یزید کہتے ہیں ہم حضرت سعید بن مسیب رحمہ اللہ سے حلال وحرام کے مسائل پوچھتے تھے۔ آپ ان میں سب سے زیادہ عالم نظر آتے۔ لیکن جب قرآن کی کسی آیت کی تفسیر پوچھتے تو ایسے خاموش ہو جاتے گویا سنا ہی نہیں۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں میں نے مدینہ کے بڑے بڑے فقیہوں کو دیکھا کہ قرآن کی تفسیر کرتے ہوئے جھجکتے تھے۔ جیسے حضرت سالم بن عبداللہ، قاسم بن محمد، سعید بن مسیب، نافع رحمہم اللہ وغیرہ۔ حضرت ہشام رحمہ اللہ فرماتے ہیں میں نے اپنے والد عروہ رحمہ اللہ کو کبھی کسی آیت کی تفسیر کرتے ہوئے نہیں سنا۔

عبیدہ سلمانی رحمہ اللہ سے قرآن کی کسی آیت کی تفسیر پوچھی جاتی تو فرماتے ''جو لوگ قرآن کی آیتوں کو جانتے تھے کہ کس بارے میں نازل ہوئیں وہ تو اس دنیا کو خالی کر گئے اب تم ٹھیک ٹھاک اور سیدھے سادے رہو۔'' [4]

حضرت مسلم بن یسار رحمہ اللہ اپنے والد سے بیان فرماتے ہیں

''جب تم کتاب اللہ کی تفسیر میں کچھ کہنا چاہو تو آگے پیچھے دیکھ لو کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کی طرف نسبت کر کے بات کہنی ہے۔'' حضرت ابراہیم رحمہ اللہ فرماتے ہیں ''ہمارے سب ساتھی قرآن کی تفسیر کو بڑی چیز جانتے تھے اور اس

---

[1] [تفسیر ابن جریر الطبری (١/٨٦)]
[2] تفسیر ابن جریر الطبری (٢٣/٦٠٢)]
[3] [تفسیر ابن جریر الطبری (١/٨٦)]
[4] [تفسیر ابن الطبری (١/٨٦)]

میں سخت احتیاط کرتے تھے'' شعبی فرماتے ہیں ''گو میں نے قرآن کریم کی ایک ایک آیت کا علم حاصل کرلیا ہے تاہم میں یہ کہتے ہوئے جھجکتا ہوں اس لیے کہ یہ اللہ تعالیٰ سے روایت کرنا ہے۔'' حضرت مسروق رحمہ اللہ کا قول ہے کہ ''تفسیر میں بے حد احتیاط کرو تفسیر تو اللہ تعالیٰ سے روایت کرنا ہے'' [1] ان تمام اور ان جیسے دیگر آثار صحیحہ کا جو ائمہ سلف سے منقول ہیں یہ مطلب ہے کہ یہ علماء کرام ہرگز ہرگز بغیر علم کے قرآن کے معنی و مطلب بتانے میں لب کشائی نہیں کرتے تھے۔ ہاں لغت کی رو سے یا شریعت کی رو سے جو تفسیر معلوم ہو اس کے بیان کرنے میں کوئی حرج نہیں اسی لیے خود ان بزرگوں کے پاکیزہ اقوال قرآن کریم کی تفسیر میں بکثرت مروی ہیں۔ تاکہ کوئی یہ نہ کہے کہ جب یہ بزرگ اس طرح کانپتے رہتے تھے اور تفسیر بیان نہیں فرماتے تھے پھر ان سے تفسیر منقول کیوں ہے؟ جواب اس کا یہ ہے کہ چپ وہاں رہتے تھے جہاں نہیں جانتے تھے اور کہتے اس جگہ تھے جہاں کا علم ہوتا اور یہ دونوں ہی باتیں ہر ایک پر واجب ہیں۔ بے علمی کے وقت چپ رہنا اور علم کو بیان کرنا۔ قرآن فرماتا ہے: ﴿لَتُبَيِّنُنَّهُ لِلنَّاسِ وَلَا تَكْتُمُونَهُ﴾ (آل عمران / ۱۸۷) یعنی اسے لوگوں کے سامنے بیان کرتے رہو اور چھپاؤ نہیں۔

حدیث شریف میں ہے جس سے کوئی مسئلہ پوچھا جائے اور وہ جاننے کے باوجود اسے چھپائے تو قیامت کے دن اسے آگ کی لگام چڑھائی جائے گی۔ [2] ابن جریر میں حدیث ہے کہ رسول اللہ ﷺ قرآن کی ان ہی آیتوں کی تفسیر فرمایا کرتے تھے جن کی تفسیر جبرائیل علیہ السلام سمجھا جاتے [3] لیکن یہ حدیث منکر اور غریب ہے اور اس کے راوی جعفر جو محمد بن خالد بن زبیر بن عوام قریشی کے لڑکے ہیں۔ ان کی بابت امام بخاری رحمہ اللہ فرماتے ہیں ان کی حدیث میں متابعت نہیں کی جاتی۔ حافظ ابو الفتح ازدی رحمہ اللہ فرماتے ہیں یہ منکر الحدیث ہیں اور اگر یہ حدیث صحیح ہو تو بھی اس کا صحیح مطلب یہ ہو سکتا ہے کہ اس سے مراد وہ آیتیں ہیں جن کے معنی اللہ تعالیٰ کے بتائے بغیر معلوم نہیں ہو سکتے۔ ایسی آیتوں کے مطلب حضور ﷺ کو بذریعہ جبرائیل علیہ السلام معلوم کرا دیئے جاتے تھے۔ امام ابو جعفر رحمہ اللہ نے اس روایت کے جو معنی بیان فرمائے ہیں ان کا ماحصل بھی یہی ہے اور یہی معنی درست بیٹھ سکتے ہیں۔ اس لیے کہ قرآن میں ایسی آیتیں بھی ہیں جن کا علم محض اللہ تعالیٰ ہی کو ہے اور ایسی آیتیں بھی ہیں جن کا علم علماء کو ہے اور ایسی آیتیں بھی ہیں جو عرب کے لوگ اپنی لغت سے سمجھ سکتے ہیں۔ ایسی بھی ہیں کہ جن کے معنی اس طرح واضح ہیں کہ کسی کا کوئی عذر باقی نہیں رہتا۔

---

[1] [تفسیر ابن جریر الطبری (۸٦/۱)]

[2] [صحیح : ابو داؤد : کتاب العلم : باب کراهیة منع العلم (۳٦۵۸) ابن ماجه : المقدمه : باب من سئل عن علم فکتمه (۲٦۱، ۲٦٦) ترمذی : کتاب العلم : باب ما جآء فی کتمان العلم (۲٦٤۹) حاکم (۱/۱۰۱) ابن حبان (۹۵) مسند احمد (۲/۲٦۳)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ شیخ البانیؒ نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔ [التعلیق الرغیب (۱/۷۳)] مولانا مبشر احمد ربانی بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔ تاہم حافظ بوصیریؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [الزوائد (۱/۱۱۷)]

[3] [ضعیف : تفسیر ابن جریر الطبری (۹۰، ۹۱) ابو یعلی (٤۵۲۸) مجمع الزوائد (٦/۳۰۳) کشف الاستار للبزار (۲۱۸۵)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے اس روایت کو ضعیف کہا ہے۔

**تفسیر کی چار قسمیں:** حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ تفسیر کی چار قسمیں ہیں۔ایک تو کلام عرب سے معلوم ہو جاتی ہے دوسری وہ جس کی جہالت میں کوئی معذور نہیں۔تیسری وہ جسے ذی علم لوگ جان سکتے ہیں۔چوتھی وہ جسے اللہ کے سوا کوئی اور نہیں جانتا۔[1] ایک مرفوع حدیث بھی اس بارے میں مروی ہے لیکن اس کی اسناد میں کلام ہے اس میں ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا ''قرآن کا نزول چار طریق پر ہوا ہے۔حلال حرام کی آیتیں جن سے اگر کوئی ناواقف رہے تو اس کا کوئی عذر قیامت کے دن کام نہ آئے گا اور وہ تفسیر جسے عرب بیان کریں اور وہ تفسیر جو ذی علم جان سکے۔اور وہ متشابہ آیتیں جن کا حقیقی علم بجز ذات باری تعالیٰ کے کسی اور کو حاصل نہیں۔جو لوگ اس کے جاننے کا دعویٰ کریں وہ جھوٹے ہیں۔''[2] اس حدیث کی سند میں محمد بن سائب کلبی ہیں وہ متروک الحدیث ہیں۔ہوسکتا ہے انہوں نے موقوف روایت یعنی حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے قول کو مرفوع حدیث سمجھ لیا ہو۔واللہ اعلم۔

**مفید مقدمہ؛ سورۂ فاتحہ کی تفسیر میں:** حضرت قتادہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں: سورۂ بقرہ، سورۂ آل عمران، سورۂ نساء، سورۂ مائدہ، سورۂ برآۃ، سورۂ رعد، سورۂ نحل، سورۂ حج، سورۂ نور، سورۂ احزاب، سورۂ محمد، سورۂ فتح، سورۂ حجرات، سورۂ رحمٰن، سورۂ حدید، سورۂ مجادلہ، سورۂ حشر، سورۂ ممتحنہ، سورۂ صف، سورۂ جمعہ، سورۂ منافقون، سورۂ تغابن، سورۂ طلاق، سورۂ تحریم، سورۂ زلزال اور سورۂ نصر یہ سب سورتیں تو مدینہ شریف میں نازل ہوئیں[3] اور باقی تمام سورتیں مکہ شریف میں نازل ہوئیں۔قرآن کریم کی تمام آیتیں چھ ہزار ہیں۔اس سے اوپر اختلاف ہے۔بعض تو اس سے زیادہ نہیں بتاتے مگر بعض دوسو چار آیتیں چھ ہزار سے زائد بتاتے ہیں۔بعض دوسو چودہ آیتیں۔بعض دوسوانیس، بعض دوسو پچیس، بعض دوسو چھبیس ابوعمر دانی نے کتاب البیان میں یہ سب تفصیل سے لکھا ہے۔

قرآن شریف کے کلمات کی نسبت حضرت عطاء بن یسار رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ستتر ہزار چار سو انتالیس کلمات ہیں۔حروف کی گنتی کی نسبت حضرت مجاہد رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ کل قرآن شریف کے حروف تین لاکھ اکیس ہزار ایک سو اسی ہیں۔فضل بن عطاء بن یسار رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ کل حروف تین لاکھ تئیس ہزار پندرہ ہیں۔حجاج نے اپنے زمانے میں قاریوں، حافظوں اور کاتبوں کو جمع کر کے دریافت کیا کہ قرآن کریم کے حروف کے گنتی کر کے مجھے بتاؤ، تو سب نے حساب کر کے بالاتفاق کہا کہ تین لاکھ چالیس ہزار سات سو چالیس حروف ہیں۔

پھر حجاج بن یوسف نے کہا اچھا حروف کے اعتبار سے آدھا قرآن شریف کہاں ہوتا ہے؟ تو حساب سے معلوم ہوا کہ سورۂ کہف میں ﴿وَلْيَتَلَطَّفْ﴾ کی ''ف'' پر ٹھیک آدھا قرآن ہوتا ہے۔

اور سورۂ برآت کی سو آیتوں پر قرآن کریم کا پہلا تہائی حصہ حروف کے اعتبار سے ختم ہوتا ہے اور دوسری تہائی سورۂ شعراء کی سو آیت کے سرے پر یا ایک سو ایک آیت کے سرے پر ختم ہوتی ہے اور تیسری تہائی آخر تک اور اگر

---

[1] [تفسیر ابن جریر الطبری (۱/۷۵)]

[2] [**ضعیف:** تفسیر ابن جریر الطبری (۷۲)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس فرماتے ہیں کہ محمد بن سائب کلبی راوی کی وجہ سے اس روایت کی سند شدید ضعیف ہے۔]

[3] [الاتقان للسیوطی (۱/۲۸)]

منزلوں کا شمار کیا جائے یعنی سات حصے قرآن کریم کے کیے جائیں تو پہلی منزل ﴿صَدَّ﴾ کی ''د'' پر ختم ہوتی ہے جو اس آیت میں ہے ﴿فَمِنْهُمْ مَّنْ آمَنَ بِهِ وَمِنْهُمْ مَنْ صَدَّ عَنْهُ﴾ (النساء/٥٥) اور دوسری منزل ﴿حَبِطَتْ﴾ کی ''ت'' پر ختم ہوتی ہے جو سورۂ اعراف کی آیت ۱۴۷ ﴿أُولَئِكَ حَبِطَتْ﴾ میں ہے اور تیسری منزل ﴿أُكُلُهَا﴾ کے آخری ''ا'' پر جو سورۂ رعد آیت ۳۵ میں ہے اور چوتھی منزل ﴿جَعَلْنَا﴾ کے ''ا'' پر جو سورۂ حج کی آیت ٦٧ ﴿جَعَلْنَا مَنْسَكًا﴾ میں ہے اور پانچویں منزل ﴿مُؤْمِنَةٍ﴾ کی ''ۃ'' پر جو سورۂ احزاب میں آیت ﴿وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ﴾ (الاحزاب/٣٦) میں ہے اور چھٹی منزل ﴿السَّوْءِ﴾ کی ''و'' پر جو سورۂ فتح کی آیت ﴿الظَّآنِّيْنَ بِاللّٰهِ ظَنَّ السَّوْءِ﴾ (الفتح/٦) میں ہے اور ساتویں منزل قرآن پاک کے خاتمہ پر ہے۔

ابو محمد سلام حمانی رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ ہم نے چار مہینے کی متواتر محنت سے یہ سب باتیں معلوم کر کے حجاج کو بتائیں۔ حجاج کا معمول تھا کہ ہر رات پاؤ قرآن شریف پڑھا کرتا تھا۔ اس لحاظ سے پاؤ قرآن سورۂ انعام کے خاتمہ پر ہوتا ہے اور آدھا سورۂ کہف کے لفظ ﴿وَلْيَتَلَطَّفْ﴾ پر اور تین چوتھائی سورۂ زمر کے خاتمہ پر اور پورا پورے قرآن پر۔ شیخ ابو عمرو دانی رحمہ اللہ نے اپنی کتاب البیان میں ان باتوں میں بھی اختلاف نقل کیا ہے۔[1]

**قرآن کی سات منزلیں:** رہے قرآن شریف کے پڑھنے کے اعتبار سے حصے اور اجزاء تو مشہور تیس پارے ہیں اور ایک حدیث میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا قرآن کریم کو سات منزلیں کر کے پڑھنے کا بیان ہے۔ مسند احمد، سنن ابی داود اور ابن ماجہ میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات میں صحابہ رضی اللہ عنہم سے پوچھا گیا کہ قرآن کے وظیفے کس طرح کرتے ہیں تو فرمایا پہلی تین سورتوں کی ایک منزل پھر ان کے بعد کی پانچ سورتوں کی دوسری منزل، پھر ان کے بعد کی سات سورتوں کی تیسری منزل، پھر ان کے بعد کی نو سورتوں کی چوتھی منزل، پھر ان کے بعد کے گیارہ سورتوں کی پانچویں منزل، پھر ان کے بعد کی تیرہ سورتوں کی چھٹی منزل اور مفصل کی یعنی سورۂ ق سے لے کر آخر تک کی ایک منزل۔[2]

**فصل:** سورت کی لفظی بحث کے بیان میں۔ بعض تو کہتے ہیں کہ اس کے معنی علیحدگی و بلندی کے ہیں چنانچہ نابغہ کے ایک عربی شعر میں سورۃ کا لفظ اسی معنی میں آیا ہے تو اس معنی کا تعلق قرآن کی سورتوں کے ساتھ اس طرح ہوگا کہ گویا قرآن کا پڑھنے والا ایک منزل سے دوسری منزل کی طرف جاتا رہتا ہے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ شرافت اور اونچائی کے معنی میں ہے اسی لیے شہر پناہ کو عربی میں سور کہتے ہیں اور بعض کہتے ہیں کہ برتن میں جو حصہ باقی رہ جائے اسے عربی میں اسارہ کہتے ہیں، اور سورۃ کا لفظ اسی سے لیا گیا ہے چونکہ سورہ بھی قرآن کا ایک حصہ اور ایک

---

[1] [تفسیر القرطبی (١/٦٤)]

[2] [ضعیف: مسند احمد (٤/٩) ابن ماجه: کتاب اقامة الصلوة: باب فی کم یستحب یختم القرآن (١٣٤٥) ابو داؤد: کتاب شهر رمضان: باب تحزیب القرآن (١٣٩٣) طبرانی کبیر (١/٢٢٠)، (٥٩٩) ابن ابی شیبة (١/٤٢٧)] شیخ البانی رحمہ اللہ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے بھی اسے ضعیف کہا ہے۔ مولانا مبشر احمد ربانی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔]

ٹکڑا ہوتی ہے ہمزہ کی تخفیف کر دی گئی پھر ہمزہ کو واؤ سے بدل دیا گیا۔ایک قول یہ بھی ہے کہ سورۃ کے معنی تمام وکمال کے ہیں۔پوری اونٹنی کوعربی زبان میں ﴿سورۃ﴾ کہتے ہیں اور یہ بھی ممکن ہے کہ جس طرح قلعہ کوعربی میں اس لیے سـور کہتے ہیں کہ محلوں اور گھروں کا احاطہ کر لیتا ہے اور انہیں جمع کر لیتا ہے۔اسی طرح چونکہ آیتوں کو سورت جمع کر لیتی ہے اور ان کا احاطہ کر لیتی ہے اس کو بھی سورۃ کہتے ہیں۔سورت کی جمع سُوَرٌ آتی ہے اور کبھی سُوْرَاتٌ اور سُوَارَاتٌ بھی آتی ہے۔

**آیت کی وجہ تسمیہ:** آیت کو آیت اس وجہ سے کہتے ہیں کہ آیت کے لفظی معنی علامت اور نشان کے ہیں چونکہ آیت پر کلام ختم ہوتا ہے اور اول آخر سے جدا ہو جاتا ہے اس لیے اسے آیت کہتے ہیں۔قرآن میں بھی آیت علامت اور نشان کے معنی میں ہے۔ارشاد ہے: ﴿اِنَّ آيَةَ مُلْكِهٖ﴾ (البقرہ / ۲۴۸) یعنی اس کے بادشاہ ہونے کی نشانی اور علامت۔اسی طرح نابغہ کے شعروں میں بھی آیت اسی معنی میں ہے اور آیت کے معنی جماعت اور گروہ کے بھی آتے ہیں۔عرب کے شعروں میں یہ لفظ اس معنی میں بھی آیا ہے۔چونکہ آیت بھی حروف کی ایک جماعت اور ایک گروہ ہے اس رعایت سے اسے بھی آیت کہتے ہیں اور آیت کے معنی عجیب کے بھی ہیں۔چونکہ یہ عجیب چیز ہے' معجزہ ہے تمام انسان اس جیسی بات نہیں کہہ سکتے۔اس لیے بھی اسے آیت کہتے ہیں۔سیبویہ کہتے ہیں کہ اصل میں یہ "اَيَيَةٌ" تھا جیسے "اَكَمَةٌ" اور "شَجَرَةٌ" پہلی "ی" عربی قاعدہ کے مطابق الف بن گئی۔کسائی کا قول ہے کہ آیت کی اصل "آيِيَةٌ" تھی جیسے "آمِـنَـةٌ" ے الف ہو گئی اور التباس کی وجہ سے گر گئی۔فراء کہتے ہیں کہ یہ اصل میں "اَيَّيَةٌ" تھا پھر یا کو تشدید کی وجہ سے الف سے بدل دیا گیا "آيَةٌ" ہو گیا آیت کی جمع "آیٌ' آیَایٌ" اور "آيَاتٌ" آتی ہے۔

**کلمہ کا مفہوم:** کلمہ کہتے ہیں ایک لفظ کو۔کبھی تو اس کے دو ہی حرف ہوتے ہیں جیسے "مَا" اور "لَا" وغیرہ اور "لَهٗ" وغیرہ کبھی زیادہ بھی ہوتے ہیں زیادہ سے زیادہ دس حرف ایک کلمہ میں ہوتے ہیں جیسے ﴿لَـيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ﴾ اور ﴿اَنُلْزِمُكُمُوْهَا﴾ اور ﴿فَاَسْقَيْنٰكُمُوْهُ﴾ اور ایک ہی کلمہ کی ایک آیت ہوتی ہے جیسے ﴿وَالْفَجْرِ﴾ اور ﴿وَالضُّحٰى﴾ اور ﴿وَالْعَصْرِ﴾ اور اسی طرح ﴿الٓمّٓ﴾ اور ﴿طٰهٰ﴾ اور ﴿يٰسٓ﴾ اور ﴿حٰمٓ﴾ کوفیوں کے قول ہیں' اور ﴿حٰـمٓ ○ عٓسٓقٓ﴾ ان کے نزدیک دو کلمے ہیں اور ان کے سوا اور لوگ کہتے ہیں کہ یہ آیتیں نہیں بلکہ سورتوں کے شروع ہیں۔ابوعمرو دانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ایک کلمہ کی آیت قرآن کریم میں سوائے ﴿مُدْهَآمَّتٰنِ﴾ کے جو سورۂ رحمٰن میں ہے اور کوئی نہیں۔

**فصل:** قرطبی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ عربی زبان کے سوا عجمی ترکیب تو قرآن میں ہے ہی نہیں البتہ عجمی نام ضرور ہیں جیسے ابراہیم علیہ السلام نوح علیہ السلام' لوط علیہ السلام اور اس اختلاف کے جواب میں کہ کیا قرآن میں اس کے سوا بھی عجمی زبان کے الفاظ ہیں؟ تو باقلانی اور طبری نے تو صاف انکار کر دیا ہے اور کہہ دیا ہے کہ عجمیت کے مطابق جو ہے وہ حقیقت میں عربی ہی ہے لیکن موافقت ہے۔

# سورہ فاتحہ کی تفسیر

سورہ فاتحہ کے نام: اس سورت کا نام سورۂ فاتحہ ہے، فاتحہ کہتے ہیں شروع کرنے والی کو۔ چونکہ قرآن کریم میں سب سے پہلے یہی سورت لکھی گئی ہے اس لیے اسے سورۂ فاتحہ کہتے ہیں اور اس لیے بھی کہ نمازوں میں قرات بھی اسی سے شروع ہوتی ہے اس کا نام امُّ الکتاب بھی ہے۔ جمہور یہی کہتے ہیں۔ حسن رحمہ اللہ اور ابن سیرین رحمہ اللہ اس کے قائل نہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ لوح محفوظ کا نام ام الکتاب ہے۔ حسن رحمہ اللہ کا قول ہے کہ محکم آیتوں کو ام الکتاب کہتے ہیں۔ ترمذی کی ایک صحیح حدیث میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ﴾ پوری سورت تک یہی سورت اُمُّ الْقُرْاٰن ہے اور اُمُّ الْکِتَاب ہے اور سَبْعَ مَثَانِی ہے اور قرآن عظیم ہے۔[1] اس سورت کا نام سورۃ الحمد اور سورۃ الصلوۃ بھی ہے۔ آنحضرت ﷺ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے میں نے صلوٰۃ (یعنی سورۂ فاتحہ) کو اپنے اور اپنے بندے کے درمیان نصف نصف تقسیم کر دیا جب بندہ کہتا ہے ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ﴾ تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میرے بندے نے میری تعریف کی۔ پوری حدیث تک۔[2] اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سورۂ فاتحہ کا نام صلوٰۃ بھی ہے اس لیے کہ اس سورت کا نماز میں پڑھنا شرط ہے۔ اس سورت کا نام سورۃ الشفاء بھی ہے دارمی میں حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت ہے کہ سورت فاتحہ ہر زہر کی شفا ہے اور اس کا نام سورۃ الرقیہ بھی ہے۔[3]

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ نے جب سانپ کے کاٹے ہوئے شخص پر اس سورت کو پڑھ کر دم کیا وہ اچھا ہو گیا۔ تب حضور ﷺ نے ان سے فرمایا: ''تمہیں کیسے معلوم ہو گیا کہ یہ رقیہ ہے یعنی پڑھ کر پھونکنے کی سورت؟''[4] ابن

---

[1] [صحیح: صحیح بخاری: کتاب التفسیر سورۃ الحجر (٤٧٠٤)] بخاری کے لفظ یہ ہیں ﴿ام القرآن هی السبع المثانی والقرآن العظیم﴾ مزید دیکھئے: ترمذی: کتاب تفسیر القرآن: باب ومن سورۃ الحجر (٣١٢٤)] ترمذی میں ﴿رب العالمین﴾ اور ﴿القرآن العظیم﴾ کے لفظ نہیں۔ ابو داؤد: کتاب الصلوۃ: باب فاتحۃ الکتاب (١٤٥٧)] اور ابوداود میں ﴿القرآن العظیم﴾ کے لفظ نہیں ہیں۔]

[2] [صحیح: صحیح مسلم: کتاب الصلاۃ: باب وجوب قراءۃ الفاتحۃ فی کل رکعتہ (٣٩٥) ابن ماجہ: کتاب اقامۃ الصلوۃ: باب القرآءۃ خلف الامام (٨٣٧) ابو داؤد: کتاب الصلوۃ: باب من ترک القرأۃ فی صلاتہ بفاتحۃ الکتاب (٨٢١) نسائی: کتاب الافتتاح: باب ترک القراءۃ بسم اللہ الرحمن الرحیم فی فاتحۃ الکتاب (٩١٠) ترمذی: کتاب تفسیر القرآن: باب ومن سورۃ فاتحہ الکتاب (٢٩٥٣) بیھقی فی شعب الایمان (٢٣٦١)، (٤٤٥/٢_٤٤٦) مالک فی النداء للصلاۃ (١٨٩) مسند احمد (٧٢٨٩)، ٨٧٢٣، ٩٩٣٤)]

[3] [صحیح بالشواھد: البیھقی فی شعب الایمان (٢٣٧٠) السیوطی فی الدرر المنثور (٢٢/١-٢٣) امام سیوطی ؒ نے اس کی سند کو جید کہا ہے۔ امام بیہقیؒ نے فرمایا ہے کہ یہ منقطع ہے مگر اس کے شواہد موجود ہیں۔]

[4] [صحیح: صحیح بخاری: کتاب الاجارۃ: باب ما یعطی فی الرقیۃ علی احیاء العرب بفاتحۃ الکتاب (٢٢٧٦) صحیح مسلم: کتاب السلام: باب جواز اخذ الاجرۃ علی الرقیۃ (٢٢٠١) مسند احمد (١٠٩٩٨، ١١٤١٥) ابوداود: کتاب البیوع: باب فی کسب الحجام (٣٤١٨) و کتاب الطب: باب کیف الرقی (٣٩٠٠) ترمذی: کتاب الطب: باب ما جاء فی اخذ الأجر علی التعویذ (٢٠٦٥) نسائی فی عمل الیوم واللیلۃ من الکبری: باب ما یقول علی الملدوغ (١٠٨٦٧) ابن ماجہ (٢١٥٦)]

عباس رضی اللہ عنہما اسے اساس القران کہتے تھے یعنی قرآن کی جڑ اور بنیاد۔ اور اس سورت کی بنیاد آیت ﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ ہے سفیان بن عیینہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔ اس کا نام واقیہ ہے۔ یحییٰ بن کثیر کہتے ہیں اس کا نام کافیہ بھی ہے۔ اس لیے کہ یہ اپنے علاوہ سب کی کفایت کرتی ہے۔ اور دوسری سورت اس سورت سے کفایت نہیں کرتی۔ بعض مرسل احادیث میں بھی یہ مضمون آیا ہے کہ ام القرآن بدل ہے اس کے غیر کا مگر اس کا غیر اس کا بدل نہیں۔ [1] اسے سورۃ الصلوۃ اور سورۃ الکنز بھی کہا گیا ہے۔ زمخشری رحمہ اللہ کی تفسیر کشاف دیکھئے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما قتادہ رحمہ اللہ ابوالعالیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہ سورت مکی ہے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ مجاہد رحمہ اللہ عطاء بن یسار رحمہ اللہ اور زہری رحمہ اللہ فرماتے ہیں یہ سورت مدنی ہے۔ اور یہ بھی ایک قول ہے کہ یہ سورت دو مرتبہ نازل ہوئی ایک مرتبہ مکہ میں اور دوبارہ مدینہ میں لیکن پہلا قول ہی زیادہ ٹھیک ہے اس لیے کہ دوسری آیت میں ہے: ﴿وَلَقَدْ آتَيْنَاكَ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِيْ﴾ [2] یعنی ہم نے تمہیں سبع مثانی سات آیتیں دہرائی جانے والی دی ہیں۔ واللہ اعلم۔

ابواللیث سمرقندی رحمہ اللہ کا ایک قول قرطبی رحمہ اللہ نے یہ بھی نقل کیا ہے کہ اس سورت کا نصف تو مکہ شریف میں نازل ہوا' اور آخری نصف حصہ مدینہ شریف میں نازل ہوا لیکن یہ قول بالکل غریب ہے۔

ان آیتوں کی نسبت اتفاق ہے کہ سات ہیں لیکن عمرو بن عبید نے آٹھ اور حسین جعفی رحمہ اللہ نے چھ بھی کہی ہیں' اور یہ دونوں قول شاذ ہیں۔

**بسم اللہ کے حوالے سے اختلاف:** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اس سورت کی مستقل آیت ہے یا نہیں اس میں اختلاف ہے تمام کوفی قاری اور صحابہ رضی اللہ عنہم اور تابعین رحمہم اللہ کی ایک جماعت اور پچھلے بہت سارے بزرگ تو اسے سورۂ فاتحہ کے اوّل کی ایک پوری اور مستقل آیت کہتے ہیں بعض اسے اس کا جزو مانتے ہیں اور بعض سرے سے اس آیت کو اس کے شروع میں مانتے ہی نہیں۔ جیسے کہ مدینہ شریف کے قاریوں اور فقیہوں کے یہ تینوں قول ہیں۔ اس کی تفصیل ان شاء اللہ آگے آئے گی۔

**سورۃ فاتحہ کی مزید کچھ تفصیل:** اس سورت کے کلمات پچیس ہیں اور حروف ایک سو تیرہ ہیں۔ امام بخاری رحمہ اللہ کتاب التفسیر کے شروع میں صحیح بخاری میں لکھتے ہیں ام الکتاب اس سورت کا نام اس لیے ہے کہ قرآن شریف کی کتابت اسی سے شروع ہوتی ہے [3] اور نماز کی قرات بھی اسی سے شروع ہوتی ہے ایک قول یہ بھی ہے کہ چونکہ تمام قرآن شریف کے مضامین اجمالی طور سے اس میں ہیں اس لیے اس کا نام ام الکتاب ہے عرب کی عادت ہے کہ ہر ایک جامع کام اور کام کی جڑ کو جس کی شاخیں اور اجزاء اسی کے تابع ہوں اُمّ کہتے ہیں۔ دیکھئے ام الراس وہ اس جلد کو کہتے ہیں جو دماغ کی جامع ہے۔ اور لشکری جھنڈے اور نشان کو بھی جس کے نیچے لوگ جمع ہوتے ہیں۔ ام کہتے ہیں۔ شاعروں کے شعروں میں بھی اس کا ثبوت پایا جاتا ہے۔ مکہ شریف کو ام القریٰ کہنے کی بھی یہی وجہ

---

[1] [دارقطنی (۳۲۲/۱) حاکم (۲۳۸/۱)]

[2] [سورۃ الحجر: آیت ۸۷]

[3] [بخاری : کتاب التفسیر : باب ما جآء فی فاتحۃ الکتاب (قبل الحدیث / ٤٤٧٤)]

ہے کہ یہ سب سے پہلے اور سب کا جامع ہے زمین وہیں سے پھیلائی گئی ہے [1] چونکہ اس سے نماز کی قرات شروع ہوتی ہے اور قرآن شریف کو لکھتے وقت بھی صحابہ رضی اللہ عنہم نے اسی کو پہلے لکھا۔ اس لیے اسے فاتحہ بھی کہتے ہیں۔ اس کا ایک صحیح نام سبع مثانی بھی ہے اس لیے کہ یہ بار بار نماز میں پڑھی جاتی ہے ہر رکعت میں اسے پڑھا جاتا ہے اور مثانی کے معنی اور بھی ہیں جو ان شاء اللہ تعالیٰ اپنی جگہ بیان ہوں گے واللہ اعلم۔

مسند احمد میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ام القرآن کے بارے میں فرمایا یہ ام القرآن ہے یہی سبع مثانی ہے اور یہی قرآن عظیم ہے۔ [2] ایک اور حدیث میں ہے یہی ام القرآن ہے یہی فاتحۃ الکتاب ہے اور یہی سبع مثانی ہے [3] تفسیر مردویہ میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾ کی سات آیتیں ہیں۔ ﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ بھی ان میں سے ایک آیت ہے اسی کا نام سبع مثانی ہے یہی قرآن عظیم ہے یہی ام الکتاب ہے۔ [4] یہی فاتحۃ الکتاب ہے دار قطنی میں بھی اسی مفہوم کی ایک حدیث ہے اور بقول امام دار قطنی رحمہ اللہ اس کے سب راوی ثقہ ہیں۔ بیہقی میں ہے کہ

حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے سبع مثانی کی تفسیر میں یہی کہا ہے کہ وہ سورۂ فاتحہ ہے اور بسم اللہ الخ اس کی ساتویں آیت ہے اور بسم اللہ کی بحث میں یہ بیان پورا آئے گا ان شاء اللہ تعالیٰ۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے کہا گیا کہ آپ نے سورۂ فاتحہ کو اپنے لکھے ہوئے قرآن شریف کے شروع میں کیوں نہیں لکھا؟ تو کہا اگر میں لکھتا تو پھر ہر سورت کے پہلے اس کو لکھتا۔ ابوبکر بن ابوداود رحمہ اللہ فرماتے ہیں اس قول کا مطلب یہ ہے کہ نماز میں پڑھے جانے کی حیثیت سے۔ اور چونکہ تمام مسلمانوں کو حفظ ہے اس لیے لکھنے کی چنداں ضرورت نہیں۔ دلائل النبوۃ میں امام بیہقی رحمہ اللہ نے ایک حدیث وارد کی ہے جس میں ہے کہ یہ سورت سب سے پہلے نازل ہوئی۔ باقلانی رحمہ اللہ نے نقل کیا ہے کہ ایک قول یہ ہے کہ سورہ فاتحہ تو سب سے پہلے نازل ہوئی اور دوسرا قول یہ ہے کہ ﴿يٰۤاَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ﴾ [5] سب سے پہلے نازل ہوئی جیسا کہ صحیح حدیث میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے اور تیسرا قول یہ ہے کہ سب سے پہلے ﴿اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ﴾ (علق / ۱) نازل

---

[1] [تفسیر الطبری (۱/۱۰۷)]

[2] [صحیح: مسند احمد: (۲/۴۴۸)، (۹۴۹۶)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے اسے صحیح کہا ہے۔ یہ روایت صحیح بخاری: کتاب التفسیر (۴۷۰۴) میں ان لفظوں ﴿ ام القرآن هي السبع المثاني والقرآن العظيم ﴾ میں موجود ہے۔]

[3] [صحیح: تفسیر ابن جریر الطبری (۱۳۴)، (۱/۴۷) مولانا مبشر احمد ربانی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

[4] [ضعیف: دار قطنی (۱/۳۱۲) شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے اس کی سند کو ضعیف کہا ہے۔ کیونکہ اس میں اسحق بن عبدالواحد موصلی راوی ہے جس کے متعلق امام نسائی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ میں اسے نہیں جانتا، ابن جوزی رحمہ اللہ نے اسے متروک الحدیث کہا ہے، امام ذہبی رحمہ اللہ نے اسے کمزور کہا ہے اور حافظ ابن حجر رحمہ اللہ نے نقل فرمایا ہے کہ اس میں بعض اہل علم نے کلام کیا ہے۔ [میزان الاعتدال (۱/۱۹۵) تهذیب (۱/۲۱۲)]

[5] [سورہ المدثر: آیت ۱]

ہوئی اور یہی صحیح ہے اس کی تفصیل آگے آئے گی۔ان شاءاللہ۔

**سورۂ فاتحہ کی فضیلت:** مسند احمد میں حضرت ابوسعید بن معلٰی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نماز پڑھ رہا تھا' اور رسول اللہ ﷺ نے مجھے بلایا میں نے کوئی جواب نہ دیا۔ جب نماز سے فارغ ہو کر میں حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ نے فرمایا اب تک کس کام میں تھے؟ میں نے کہا حضور میں نماز میں تھا آپ نے فرمایا'' کیا اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان تم نے نہیں سنا؟ ﴿يٰأَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوا اسْتَجِيْبُوْا لِلّٰهِ وَلِلرَّسُوْلِ إِذَا دَعَاكُمْ لِمَا يُحْيِيْكُمْ﴾ (الانفال / ٢٤) اے ایمان والو! اللہ کے رسول جب تمہیں پکاریں تم جواب دو۔ اچھا سنو! میں تمہیں مسجد سے نکلنے سے پہلے بتادوں گا کہ قرآن پاک میں سب سے بڑی سورت کون سی ہے؟ پھر میرا ہاتھ پکڑے ہوئے جب آپ نے مسجد سے نکلنے کا ارادہ کیا تو میں نے آپ کا وعدہ یاد دلایا۔ آپ نے فرمایا سورت ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ﴾ ہے یہی سبع مثانی ہے اور یہی وہ قرآن عظیم ہے جو مجھ کو دیا گیا ہے۔ اسی طرح یہ روایت صحیح بخاری شریف' ابوداؤد' نسائی اور ابن ماجہ میں بھی دوسری سندوں کے ساتھ ہے۔ [1]

واقدی نے یہ واقعہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کا بیان کیا ہے۔ موطا امام مالک میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کو آواز دی وہ نماز میں مشغول تھے فارغ ہو کر آپ ﷺ سے ملے فرماتے ہیں کہ آپ نے اپنا ہاتھ میرے ہاتھ پر رکھا۔ اس وقت مسجد سے باہر نکل رہے تھے کہ فرمایا میں چاہتا ہوں کہ مسجد سے نکلنے سے پہلے تجھے ایسی سورۃ بتاؤں کہ توراۃ انجیل اور قرآن میں اس کے مثل نہیں۔ اب میں نے اس امید پر چال نرم کر دی اور پوچھا حضور وہ سورت کون سی ہے؟ آپ نے فرمایا نماز کے شروع میں تم کیا پڑھتے ہو؟ میں نے کہا ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ﴾ پوری سورت تک۔ آپ نے فرمایا یہی وہ سورت ہے' سبع مثانی اور قرآن عظیم جو مجھے دیا گیا ہے [2] اس حدیث کے آخری راوی ابوسعید ہیں۔

اس بنا پر ابن اثیر رحمہ اللہ اور ان کے ساتھ والے یہاں دھوکا کھا گئے ہیں اور وہ انہیں ابوسعید بن معلٰی سمجھ بیٹھے ہیں درحقیقت یہ ابوسعید دوسرے ہیں یہ مولا خزاعی ہیں اور تابعین میں سے ہیں اور وہ ابوسعید انصاری صحابی رضی اللہ عنہ ہیں ان کی حدیث متصل اور صحیح ہے اور یہ حدیث بظاہر منقطع معلوم ہوتی ہے اگر ابوسعید رحمہ اللہ تابعی کا حضرت ابی رضی اللہ عنہ سے سننا ثابت نہ ہو اور اگر سننا ثابت ہو تو یہ حدیث شرط مسلم پر ہے۔ واللہ اعلم۔

---

[1] [صحیح: مسند احمد (٣/٢١١) صحیح بخاری: کتاب التفسیر: باب ماجآء فی فاتحة الکتاب (٤٤٧٤، ٤٦٧٤) ابو داؤد: کتاب الوتر: باب فاتحة الکتاب (١٤٥٨) ابن ماجه: کتاب الادب: باب ثواب القرآن (٣٧٨٥) صحیح ابن حبان (٧٧٧) نسائی: کتاب الافتتاح: باب قول الله تعالی: ولقد اتینك سبعا من المثانی والقرآن العظیم (٩١٢) صحیح ابن خزیمة (٨٦٢) مسند ابو یعلی (٦٨٣٧) طبرانی (٧٦٨، ٧٦٩) بیهقی (٦٤/٧)]

[2] [صحیح: موطا امام مالك (٨٣/١) مستدرك حاکم (٥٧٧/١) التمهید لابن عبد البر (٢١٧/٢٠) نسائی فی تفسیره (٢٢٥) جامع ترمذی (٢٨٧٥) سنن دارمی (٣٢٠/٢) مسند احمد (٤١٢/٢) امام ترمذیؒ نے اسے حسن صحیح کہا ہے۔ مولانا مبشر احمد ربانی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

اس حدیث کے اور بھی بہت سے طرق ہیں۔ مثلاً مسند احمد میں ہے [1] کہ حضور ﷺ نے جب انہیں پکارا تو یہ نماز میں تھے۔ التفات کیا مگر جواب نہ دیا۔ آپ نے پھر پکارا۔ حضرت ابی رضی اللہ عنہ نے نماز مختصر کر دی اور فارغ ہو کر جلدی سے حاضر خدمت ہوئے سلام علیک عرض کیا آپ نے جواب دے کر فرمایا ابی تم نے مجھے جواب کیوں نہ دیا؟ کہا حضور میں نماز میں تھا۔ آپ نے وہی آیت پڑھ کر فرمایا ''کیا تم نے یہ آیت نہیں سنی؟'' کہا حضور غلطی ہوئی اب ایسا نہ کروں گا۔ آپ نے فرمایا کیا تم چاہتے ہو کہ میں تمہیں ایک ایسی سورت بتاؤں کہ توراۃ' انجیل' زبور اور قرآن میں اس جیسی سورت نہ ہو۔ میں نے کہا ضرور ارشاد فرمایئے۔ آپ نے فرمایا یہاں سے جانے سے پہلے ہی میں تمہیں بتا دوں گا پھر حضور میرا ہاتھ تھامے ہوئے اور باتیں کرتے رہے اور میں نے اپنی چال دھیمی کر دی کہ ایسا نہ ہو کہ وہ بات رہ جائے اور آپ باہر چلے جائیں۔ آخر جب دروازے کے قریب پہنچ گئے تو میں نے آپ کو وعدہ یاد دلایا۔ آپ نے فرمایا نماز میں کیا پڑھتے ہو؟ میں نے ''ام القرآن'' پڑھ کر سنائی۔ آپ نے فرمایا اس اللہ کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے توراۃ' انجیل' زبور اور قرآن میں اس جیسی کوئی اور سورت نہیں یہ سبع مثانی ہے۔ [1] ترمذی میں مزید یہ بھی ہے کہ یہی وہ بڑا قرآن ہے جو مجھے عطا فرمایا گیا ہے۔ [2] یہ حدیث حسن صحیح ہے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے بھی اس باب میں ایک حدیث مروی ہے۔ [3] مسند احمد کی ایک مطول حدیث میں بھی اسی طرح مروی ہے نسائی کی روایت میں یہ الفاظ بھی ہیں کہ یہ سورت اللہ تعالیٰ اور بندے کے درمیان تقسیم کر دی گئی ہے۔ ترمذی اسے حسن غریب کہتے ہیں۔ [4]

مسند احمد میں حضرت عبداللہ بن جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں ایک مرتبہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا۔ آپ اس وقت استنجے سے فارغ ہوئے ہی تھے میں نے تین مرتبہ سلام کیا لیکن آپ نے ایک دفعہ بھی جواب نہ دیا۔ آپ گھر میں تشریف لے گئے اور میں غم ورنج کی حالت میں مسجد میں چلا گیا تھوڑی دیر بعد طہارت کر کے تشریف لائے اور تین مرتبہ ہی میرے سلام کا جواب دیا پھر فرمایا اے جابر بن عبداللہ سنو تمام قرآن میں بہترین

---

[1] [صحیح :مسند احمد (۴۱۳/۲) مولانا مبشر احمد ربانی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

[2] [صحیح :ترمذی : کتاب فضائل القرآن : باب ماجآء فی فضل فاتحة الکتاب (۲۸۷۵) نسائی فی تفسیرہ (۲۲۵) دارمی (۳۲۰/۲) صحیح ابن خزیمة (۳۷/۲) ابو یعلی (۳۶۷/۱۱) طحاوی فی مشکل الآثار (۴۶۷/۱۔ ۴۶۸) مولانا مبشر احمد ربانی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

[3] [صحیح :السلسلة الصحیحة (۱۴۹۹) النسائی فی فضائل القرآن من الکبری (۸۰۱۱) وفی الیوم واللیلة (۷۲۳) صحیح ابن حبان (الموارد ۔ ۱۷۱۳) مستدرك حاکم (۵۶۰/۱) بیهقی فی الشعب (۲۳۵۸) السیوطی فی الدر (۵/۱)]

[4] [صحیح :ترمذی : کتاب تفسیر القرآن : باب ومن سورة الحجر (۳۱۲۵) نسائی : کتاب الافتتاح : باب فضل فاتحة الکتاب (۹۱۳) مسند احمد (۳۵۷/۲) صحیح ابن خزیمة (۵۰۰، ۵۰۱) مستدرك حاکم (۵۵۷/۱)] امام حاکم ؒ نے فرمایا ہے کہ یہ روایت مسلم کی شرط پر صحیح ہے۔]

سورت ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ﴾ آخر تک ہے۔ [1] اس کی اسناد بہت عمدہ ہیں ابن عقیل جو اس کا راوی ہے اس کی حدیث بڑے بڑے ائمہ روایت کرتے ہیں اور ان عبداللہ بن جابر سے مراد ''عبدی صحابی'' ہیں ابن الجوزی کا بھی یہی قول ہے واللہ اعلم۔ حافظ ابن عساکر رحمہ اللہ کا قول ہے کہ یہ عبداللہ بن جابر انصاری بیاضی ہیں یہ حدیث اور اس جیسی اور احادیث سے استدلال کر کے اسحاق بن راہویہ ابوبکر بن عربی ابن الحفار رحمہ اللہ علیہ وغیرہ اکثر علماء نے کہا ہے کہ بعض آیتیں اور بعض سورتیں بعض پر فضیلت رکھتی ہیں یہی ایک دوسری جماعت کا بھی خیال ہے کہ کلام اللہ کل کا کل فضیلت میں برابر ہے۔ ایک کو ایک پر فضیلت دینے سے یہ قباحت ہوتی ہے کہ دوسری آیتیں اور سورتیں اس سے کم درجہ کی نظر آئیں گی حالانکہ کلام اللہ سارے کا سارا فضیلت والا ہے۔ قرطبی نے اشعری اور ابوبکر باقلانی اور ابوحاتم بن حیان بستی اور یحییٰ بن یحییٰ رحمہ اللہ علیہ سے یہی نقل کیا ہے امام مالک رحمہ اللہ سے بھی ایک روایت میں یہ مذہب منقول ہے۔ (لیکن صحیح اور مطابق حدیث پہلا قول ہے۔ واللہ اعلم۔ مترجم)

سورۂ فاتحہ کے فضائل کی مندرجہ بالا احادیث کے علاوہ اور حدیثیں بھی ہیں صحیح بخاری شریف فضائل القرآن میں حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم ایک مرتبہ سفر میں ایک جگہ اترے ہوئے تھے ناگہاں ایک لونڈی آئی اور کہا کہ یہاں کے قبیلہ کے سردار کو سانپ نے کاٹ کھایا ہے ہمارے آدمی یہاں موجود نہیں۔ آپ میں سے کوئی ایسا ہے کہ جھاڑ پھونک کر دے؟ ہم میں سے ایک شخص اٹھ کر اس کے ساتھ ہو لیا۔ ہم نہیں جانتے تھے کہ یہ کچھ جھاڑ پھونک بھی جانتا ہے اس نے وہاں جا کر کچھ پڑھ کر دم کر دیا۔ اللہ کے فضل سے وہ بالکل اچھا ہو گیا تیس بکریاں اس نے دیں اور ہماری مہمانی کے لیے دودھ بھی بہت سارا بھیجا۔ جب وہ واپس آئے تو ہم نے پوچھا ''کیا تمہیں جھاڑ پھونک کا علم تھا؟ اس نے کہا میں نے تو صرف سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کیا ہے ہم نے کہا اس آئے ہوئے مال کو ابھی نہ چھیڑو پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مسئلہ پوچھ لو۔ مدینہ میں آ کر ہم نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ذکر کیا آپ نے فرمایا اسے کیسے معلوم ہوا کہ یہ پڑھ کر دم کرنے کی سورت ہے؟ فرمایا اس مال کے حصے کر لو میرا بھی ایک حصہ لگانا۔ صحیح مسلم شریف اور ابوداود میں یہ حدیث ہے۔ [2] مسلم کی بعض روایتوں میں ہے کہ دم کرنے والے حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ ہی تھے۔

---

[1] [حسن بالشواهد: مسند احمد (٤/١٧٧) بيهقى فى شعب الايمان (٢١٥٣) الهيثمى فى مجمع الزوائد (٥/٣١٠)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس فرماتے ہیں کہ اس میں عبداللہ بن محمد بن عقیل راوی سیئ الحفظ ہے، تاہم اس کی حدیث حسن ہے اور اس کے باقی راوی ثقہ ہیں۔ مولانا مبشر احمد ربانی نے اسے شواہد کے ساتھ حسن کہا ہے۔]

[2] [صحيح: صحيح بخارى : كتاب الاجارة : باب ما يعطى فى الرقية على احيآء العرب بفاتحة الكتاب (٢٢٧٦) و كتاب الطب : باب النفث فى الرقية (٥٧٤٩) صحيح مسلم : كتاب السلام : باب جواز اخذ الاجرة على الرقية بالقرآن والاذكار (٢٢٠١) ترمذى : كتاب الطب : باب ما جآء فى اخذ الاجر على التعويذ (٢٠٦٣) ابن ماجه : كتاب التجارات : باب اجر الرقى (٢١٥٦) ابو داؤد : كتاب الطب : باب كيف الرقىٰ (٣٩٠٠) و كتاب البيوع : باب كسب الاطباء (٣٤١٨)]

مسلم اور نسائی میں حدیث ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک مرتبہ حضرت جبرائیل علیہ السلام بیٹھے ہوئے تھے کہ اوپر سے ایک زوردار دھماکے کی آواز آئی۔ جبرائیل علیہ السلام نے اوپر دیکھ کر فرمایا۔ آج آسمان کا وہ دروازہ کھلا ہے جو کبھی نہیں کھلا تھا پھر وہاں سے ایک فرشتہ حضور ﷺ کے پاس آتا ہے اور کہتا ہے "خوش ہو جائیے دو نور آپ کو ایسے دیئے گئے ہیں کہ آپ سے پہلے کسی نبی کو نہیں دیئے گئے۔" سورۂ فاتحہ اور سورۂ بقرہ کی آخری آیتیں۔ ایک ایک حرف ان میں سے نور ہے۔[1] صحیح مسلم میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص اپنی نماز میں ام القرآن نہ پڑھے اس کی نماز ناقص ہے ناقص ہے ناقص ہے پوری نہیں ہے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا کہ جب امام کے پیچھے ہوں تو؟ فرمایا پھر بھی چپکے چپکے پڑھ لیا کرو۔ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے آپ فرمایا کرتے تھے کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ میں نے نماز کو اپنے اور اپنے بندے کے درمیان نصف نصف کر دیا ہے اور میرا بندہ مجھ سے جو مانگتا ہے وہ میں دیتا ہوں۔ جب بندہ کہتا ہے: ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ﴾ تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ﴿حَمِدَنِيْ عَبْدِيْ﴾ میرے بندے نے میری تعریف کی۔ پھر بندہ کہتا ہے: ﴿اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ﴿اَثْنٰى عَلَيَّ عَبْدِيْ﴾ میرے بندے نے میری ثناء بیان کی پھر بندہ کہتا ہے ﴿مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ﴾ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ﴿مَجَّدَنِيْ عَبْدِيْ﴾ یعنی میرے بندے نے میری بزرگی بیان کی۔ بعض روایتوں میں ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے جواب میں فرماتا ہے ﴿فَوَّضَ اِلَيَّ عَبْدِيْ﴾ یعنی میرے بندے نے خود کو میرے سپرد کر دیا۔ پھر بندہ کہتا ہے ﴿اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ﴾ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یہ ہے میرے اور میرے بندے کے درمیان اور میرا بندہ مجھ سے جو مانگے گا میں دوں گا۔ پھر بندہ ﴿وَلَا الضَّآلِّيْنَ﴾ تک پڑھتا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یہ سب میرے بندے کے لیے ہے اور یہ جو مانگے گا وہ اس کے لیے ہے۔[2] نسائی میں بھی یہ روایت ہے بعض روایات کے الفاظ میں کچھ تبدیلی بھی ہے ترمذی نے اس حدیث کو حسن کہا ہے۔[3] ابوزرعہ نے اسے صحیح کہا ہے۔ مسند احمد میں بھی یہ حدیث مطول موجود ہے۔[4] اس کے راوی حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ ہیں ابن جریر کی ایک روایت میں اس حدیث کے یہ الفاظ بھی ہیں کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یہ میرے لیے ہے اور جو باقی ہے وہ میرے بندے کے لیے ہے۔[5] یہ حدیث غریب ہے۔

---

[1] [صحیح : صحیح مسلم : کتاب صلوة المسافرین : باب فضل الفاتحة خواتیم سورة البقرة (۸۰٦) نسائی : کتاب الافتتاح : باب فضل فاتحه الکتاب (۹۱۳) مستدرك حاکم (۵۵۸/۱) صحیح ابن حبان (۷۷۸)]

[2] [صحیح : صحیح مسلم : کتاب الصلوة : باب وجوب قراءة الفاتحة فی کل رکعة (۳۹۵)]

[3] [حسن : ترمذی : ابواب تفسیر القرآن : باب ومن سورة فاتحة الکتاب (۲۹۵۳)] شیخ البانی ؒ نے اس روایت کو حسن کہا ہے۔]

[4] [مسند احمد (۲۸۲/۲)]

[5] [حسن : تفسیر ابن جریر الطبری (۲۲٤)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے اس کی سند کو جید کہا ہے۔]

اب اس حدیث کے فائدوں پر نظر ڈالیے:

**اول:** اس حدیث میں لفظ صلوٰۃ یعنی نماز کا اطلاق ہے اور مراد اس سے قراۃ ہے جیسے کہ قرآن میں اور جگہ پر ہے ﴿وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ﴾ (الاسراء/ ۱۱۰) الخ یعنی اپنی نماز یعنی قراۃ کو نہ تو بہت بلند آواز سے پڑھو نہ بہت پست آواز سے بلکہ درمیانی آواز سے پڑھا کرو۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس آیت کی تفسیر میں صراحت سے مروی ہے کہ یہاں صلوٰۃ سے مراد قراۃ ہے [1] اور اسی طرح مندرجہ بالا حدیث میں بھی قراۃ کو صلوٰۃ کہا ہے۔ اس سے نماز میں قراۃ کی جو عظمت ہے وہ معلوم ہوتی ہے اور ظاہر ہوتا ہے کہ قراۃ نماز کا اعلیٰ رکن ہے اس لیے کہ عبادت کا مطلق نام لیا گیا اور اس کے ایک جزو یعنی قراۃ کا ذکر کیا گیا۔ یہ بھی خیال رہے کہ اس کے برخلاف ایسا بھی ہوا ہے۔ کہ قراۃ کا اطلاق کیا گیا اور مراد نماز لی گئی۔ فرمان ہے ﴿وَقُرْآنَ الْفَجْرِ﴾ (الاسراء/ ۷۸) الخ یعنی صبح کے قرآن پر فرشتے حاضر کیے جاتے ہیں۔ [2] یہاں مراد قرآن سے نماز ہے۔ صحیحین کی حدیث میں ہے کہ فجر کی نماز کے وقت رات کے اور دن کے فرشتے جمع ہو جاتے ہیں۔ [3] ان آیات واحادیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ نماز میں قراۃ کا پڑھنا ضروری ہے اور علماء کا بھی اسی پر اتفاق ہے۔

**دوم:** اس میں اختلاف ہے کہ نماز میں سورۂ فاتحہ کا پڑھنا ہی ضروری ہے؟ یا قرآن میں سے جو کچھ پڑھ لے وہی کافی ہے۔ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور ان کے ساتھی وغیرہ تو کہتے ہیں کہ اسی کا پڑھنا متعین نہیں۔ بلکہ قرآن میں سے جو کچھ پڑھ لے گا کافی ہوگا ان کی دلیل آیت ﴿فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْآنِ﴾ سورۃ المزمل ہے یعنی قرآن میں سے جو آسان ہو پڑھ لو اور صحیحین کی حدیث ہے۔ جس میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو جو نماز جلدی جلدی پڑھ رہا تھا فرمایا جب تو نماز کے لیے کھڑا ہو تو تکبیر کہہ پھر جو قرآن میں سے تجھے آسان نظر آئے پڑھ [4] وہ کہتے ہیں کہ حضور کا اس شخص کو یہ فرمانا اور سورۂ فاتحہ کی تعیین نہ کرنا بتا رہا ہے۔ جو کچھ قرآن سے پڑھ لے کافی ہے دوسرا قول یہ ہے کہ سورۂ فاتحہ ہی کا پڑھنا ضروری ہے۔ اور اس کے پڑھے بغیر نماز نہ ہوگی۔ ان کے علاوہ اور سب ائمہ کرام کا یہی قول ہے امام مالک، امام شافعی، امام احمد بن حنبل اور ان کے سب کے سب شاگرد رحمہم اللہ وغیرہ اور جمہور علماء کرام رحمہ اللہ کا یہی فرمان ہے۔ ان کی دلیل یہ حدیث شریف ہے جو اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ ان پر درود ورحمت بھیجے بیان فرمائی ہے کہ جو شخص نماز پڑھے خواہ کوئی نماز ہو اور اس میں ام القرآن نہ پڑھے وہ نماز

---

[1] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب التفسیر : باب ولا تجهر بصلاتك ولا تخافت بها (٤٧٢٢) صحیح مسلم : کتاب الصلوة باب التوسط فی القراءة فی الصلوة الجهرية (٤٤٦)]

[2] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب الاذان : باب فضل صلاة الفجر فی جماعة (٦٤٨) صحیح مسلم : کتاب المساجد : باب فضل صلاة الجماعة (٦٤٩)]

[3] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب الأذان (٦٤٩) صحیح مسلم : کتاب المساجد و مواضع الصلاة : باب فضل صلاتی الصبح والعصر والمحافظة علیهما (٦٣٢)]

[4] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب الاذان : باب وجوب القراءة للامام والماموم (٧٥٧) صحیح مسلم: کتاب الصلوة : باب وجوب القراءة فی کل رکعة (٣٩٧) ابو داؤد (٨٥٦)]

ناقص ہے پوری نہیں ① اسی طرح ان بزرگوں کی یہ دلیل بھی ہے جو صحیحین میں حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص سورۂ فاتحہ کو نہ پڑھے اس کی نماز نہیں ہے۔ ② صحیح ابن خزیمہ اور صحیح ابن حبان' میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ نماز نہیں ہوتی جس میں ام القرآن نہ پڑھی جائے ③ ان کے علاوہ اور بھی بہت سی حدیثیں ہیں۔ ہمیں یہاں پر مناظرانہ پہلو اختیار کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ وہ بہت لمبی بحثیں ہیں۔ ہم نے تو مختصراً ان بزرگوں کی دلیلیں بیان کر دیں (صحیح اور مطابق حدیث دوسرا قول ہی ہے واللہ اعلم۔ مترجم)

اب یہ بھی سن لیجئے کہ امام شافعی وغیرہ علماء کرام کی ایک بڑی جماعت کا تو یہ مذہب ہے کہ سورۂ فاتحہ کا ہر ہر رکعت میں پڑھنا واجب ہے اور لوگ کہتے ہیں اکثر رکعتوں میں پڑھنا واجب ہے۔ حسن رحمہ اللہ اور اکثر بصرہ کے لوگ کہتے ہیں کہ نمازوں میں سے کسی ایک رکعت میں اس کا پڑھ لینا واجب ہے۔ اس لیے کہ حدیث میں نماز کا ذکر مطلق ہے۔ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ ان کے ساتھی امام ثوری رحمہ اللہ اور امام اوزاعی رحمہ اللہ کہتے ہیں اس کا پڑھنا متعین ہی نہیں بلکہ اور کچھ بھی پڑھ لے تو کافی ہے کیونکہ قرآن میں ﴿مَا تَيَسَّرَ﴾ کا لفظ ہے۔ واللہ اعلم۔ لیکن یہ خیال رہے کہ ابن ماجہ کی حدیث میں ہے کہ جو شخص فرض وغیرہ نماز کی ہر ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ اور سورت نہ پڑھے اس کی نماز نہیں۔ ④ البتہ اس حدیث کی صحت میں نظر ہے۔ اور ان سب باتوں کی تفصیل کا موقعہ احکام کی بڑی بڑی کتابیں ہیں۔ واللہ اعلم۔ (صحیح اور مطابق حدیث پہلا قول ہے واللہ اعلم۔ مترجم)

**سوم:** مقتدی پر سورۂ فاتحہ کے واجب ہونے کے مسئلہ میں علماء کے تین قول ہیں۔ ایک تو یہ ہے کہ سورۂ فاتحہ کا پڑھنا جس طرح امام پر واجب ہے اسی طرح مقتدی پر بھی واجب ہے اس کی دلیل وہ عام حدیثیں ہیں جو ابھی ابھی دوسرے فائدے کے بیان میں گزر چکیں۔ دوسرا یہ کہ سرے سے مقتدی کے ذمہ قراۃ واجب ہی نہیں۔ نہ یہ سورت نہ کچھ اور نہ جہری نماز میں نہ سری نماز میں۔ ان کی دلیل مسند احمد کی یہ حدیث ہے جس میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے

---

① [صحیح: صحیح مسلم: کتاب الصلوۃ: باب وجوب قراۃ فاتحہ فی کل رکعۃ (۳۹۵)]

② [صحیح: صحیح بخاری: کتاب الاذان: باب وجوب القراءۃ للامام والماموم (۷۵۶) صحیح مسلم: کتاب الصلوۃ: باب وجوب قرائۃ الفاتحۃ فی کل رکعۃ (۳۹۴) نسائی: کتاب الافتتاح: باب ایجاب قراءۃ فاتحۃ الکتاب فی الصلاۃ (۹۱۷، ۹۰۹) ابن ماجہ: کتاب اقامۃ الصلوۃ: باب القراءۃ خلف الامام (۸۳۷) ابو داؤد: کتاب الصلوۃ: باب من ترک القراءۃ فی صلاتہ بفاتحۃ الکتاب (۸۲۲) ترمذی: کتاب الصلوۃ: باب ما جآء انہ لا صلوۃ الا بفاتحۃ الکتاب (۲۴۷)]

③ [صحیح: صحیح ابن حبان (۱۷۸۹) مسند احمد (۲/۴۵۷) صحیح ابن خزیمہ (۴۹۰)]

④ [ضعیف: ابن ماجہ: کتاب اقامۃ الصلوۃ: باب القراءۃ خلف الامام (۸۳۹) ابوداود (۸۱۸)] حافظ بوصیریؒ نے فرمایا ہے کہ یہ سند ضعیف ہے، اس میں ابوسفیان سعدی طرف بن شہاب ہے جس کے متعلق امام ابن عبدالبرؒ نے فرمایا ہے کہ اس کے ضعف پر اہل علم کا اتفاق ہے۔ [الزوائد (۲۹۱/۱)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے اس کی سند کو ضعیف کہا ہے۔ شیخ البانیؒ نے بھی اسے ضعیف کہا ہے۔]

فرمایا: جس کا امام ہو تو امام کی قراۃ اس کی قرات ہے [1] لیکن یہ روایت ضعیف ہے اور یہ خود حضرت جابر رضی اللہ عنہ کے قول سے مروی ہے گو اس مرفوع حدیث کی اور سندیں بھی ہیں لیکن کوئی سند صحیح نہیں۔ واللہ اعلم۔ تیسرا قول یہ ہے کہ جن نمازوں میں امام آہستگی سے قراۃ پڑھے ان میں تو مقتدی پر قراۃ واجب ہے۔ لیکن جن نمازوں میں اونچی قراۃ پڑھی جاتی ہے ان میں واجب نہیں۔ ان کی دلیل صحیح مسلم والی حدیث ہے جس میں ہے کہ امام اسی لیے مقرر کیا گیا ہے کہ اس کی اقتداء کی جائے اس کی تکبیر سن کر تکبیر کہو اور جب وہ پڑھے تم چپ رہو۔ [2] سنن میں بھی یہ حدیث ہے امام مسلم نے اس کی تصحیح کی ہے۔ امام شافعی رحمہ اللہ کا پہلا قول بھی یہی ہے اور امام احمد سے بھی ایک روایت ہے۔ (صحیح اور مطابق حدیث اول قول ہے ابوداود، ترمذی، نسائی وغیرہ میں حدیث ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے مقتدیوں کو فرمایا کہ تم سوائے سورۂ فاتحہ کے اور کچھ نہ پڑھو۔ اس کے پڑھے بغیر نماز نہیں ہوتی۔ [3] مترجم) ہماری غرض ان مسائل کو یہاں پر بیان کرنے سے یہ ہے کہ سورۂ فاتحہ کے ساتھ احکام کا جس قدر تعلق ہے کسی اور سورت کے ساتھ نہیں۔ مسند بزار میں حدیث ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں جب تم بستر پر لیٹو اور سورۂ فاتحہ اور سورۂ ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ پڑھ لو تو موت کے سوا ہر چیز سے امن میں آ جاؤ گے۔ [4]

---

[1] [ضعیف : ابن ماجه : کتاب اقامة الصلاة : باب اذا قرا الامام فانصتوا (۸۵۰) مسند احمد (۳/۳۳۹) سنن دارقطنی (۱/۳۲۳) بیهقی (۲/۱۶۰)] حافظ ابن حجرؒ نے فرمایا ہے کہ اس روایت کی تمام اسناد ضعیف ہیں۔ [التلخیص الحبیر (۱/۴۲۰)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے کیونکہ اس میں جابر جعفی راوی ضعیف رافضی ہے۔ تاہم شیخ البانیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ ارواء الغلیل (۸۵۰)] مولانا مبشر احمد ربانی نے اسے ضعیف کہا ہے۔]

[2] [صحیح : صحیح مسلم : کتاب الصلوة : باب التشهد فی الصلوة (۴۰۴) ابن ماجه : کتاب اقامة الصلوة: باب اذا قرأ الامام فانصتوا (۸۴۶) ابو داؤد : کتاب الصلوة : باب الامام یصلی من قعود (۶۰۴) نسائی : کتاب الافتتاح : باب تاویل قوله عزوجل واذا قریء القرآن (۹۴۴)]

[3] [صحیح بالشواهد : ابو داؤد : کتاب الصلوة : باب من ترك القرأة فی صلوته بفاتحة الكتاب (۸۲۴) نسائی : کتاب الافتتاح : باب قراءة ام القرآن خلف الامام فیما جهر به الامام (۹۱۹) امام ابوداودؒ نے فرمایا ہے کہ یہ زیادتی ﴿ واذا قرأ فانصتوا ﴾ محفوظ نہیں۔ مزید دیکھئے: ارواء الغلیل للشیخ الالبانی (۲/۱۲۱) السلسلة الضعیفة (تحت الحدیث / ۶۰۰۷) ضعیف ابوداود (۵۰۶)] مولانا مبشر احمد ربانی نے اسے صحیح کہا ہے۔]

[4] [ضعیف : البزار فی کشف الاستار (۳۱۰۹) الهیثمی فی مجمع الزوائد (۱۰/۱۲۰)، (۱۷۰۳۰)] اس کی سند میں غسان بن عبید راوی ہے جس کے متعلق امام ابن عدیؒ نے فرمایا ہے کہ اس کی احادیث پر ضعف واضح ہے۔ امام احمدؒ، امام ابن معینؒ اور امام ہیثمیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ شیخ البانیؒ نے بھی اس روایت کو ضعیف کہا ہے۔ [دیکھئے: میزان الاعتدال (۳/۳۳۴) السلسلة الضعیفة (۵۰۶۲) ضعیف الجامع الصغیر (۷۲۲) ضعیف الترغیب والترهیب (۳۴۷)]

# "أعوذ باللہ" کی تفسیر اور اس کے احکام

قرآن پاک میں ہے: ﴿خُذِ الْعَفْوَ﴾ (الاعراف/۱۹۹) الخ یعنی درگزر کرنے کی عادت رکھو بھلائی کا حکم کیا کرو اور جاہلوں سے منہ موڑ لیا کرو۔ اگر شیطان کی طرف سے کوئی وسوسہ آ جائے تو اللہ تعالیٰ سننے والے جاننے والے کے ذریعہ پناہ طلب کر لیا کرو۔ اور جگہ فرمایا: ﴿اِدْفَعْ بِالَّتِیْ﴾ (المومنون:۹۶) الخ برائی کو بھلائی سے ٹال دو ہم ان کے بیانات کو خوب جانتے ہیں کہا کرو کہ الٰہی شیطان کے وسوسوں اور ان کی حاضری سے ہم تیری مدد کے ذریعہ پناہ چاہتے ہیں اور جگہ ارشاد ہوتا ہے۔ ﴿اِدْفَعْ بِالَّتِیْ هِیَ اَحْسَنُ فَاِذَا الَّذِیْ......﴾ (حم سجدہ ۳۷) الخ یعنی بھلائی کے ساتھ دفع کرو۔ تم میں اور جس دوسرے شخص میں عداوت ہوگی وہ ایسا ہو جائے گا جیسے دلی دوست۔ یہ کام صبر کرنے والوں اور نصیب والوں کا ہے۔ جب شیطانی وسوسہ آ جائے تو اللہ تعالیٰ سننے والے جاننے والے کے ذریعہ پناہ چاہو۔ یہ تین آیتیں ہیں اور اس معنی کی کوئی اور آیت نہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان آیتوں میں حکم فرمایا ہے کہ انسانوں میں سے جو تمہاری دشمنی کرے۔ اس کی دشمنی کا علاج تو یہ ہے کہ اس کے ساتھ سلوک و احسان کرو۔ تا کہ اس کی انصاف پسند طبیعت خود اسے شرمندہ کرے اور وہ تمہاری دشمنی سے نہ صرف باز رہے بلکہ تمہارا بہترین دوست بن جائے۔ اور شیاطین کی دشمنی سے محفوظ رہنے کے لیے اس نے اپنے ذریعہ پناہ لینی سکھائی۔ کیونکہ یہ پلید دشمن سلوک اور احسان سے بھی قبضہ میں نہیں آتا۔ اسے تو انسان کی تباہی اور بربادی میں ہی مزہ آتا ہے اور اس کی پرانی عداوت باوا آدم علیہ السلام کے وقت سے ہے۔ قرآن فرماتا ہے اے بنی آدم دیکھو کہیں شیطان تمہیں بھی بہکا نہ دے۔ جس طرح تمہارے ماں باپ کو بہکا کر جنت سے نکلوا دیا اور جگہ فرمایا کہ شیطان تمہارا دشمن ہے اسے دشمن ہی سمجھو وہ اپنی جماعت کو اس لیے بلاتا ہے کہ وہ جہنمی ہو جائیں اور جگہ فرمایا کیا تم اس شیطان سے اور اس کی ذریات سے دوستی کرتے ہو مجھے چھوڑ کر؟ وہ تو تمہارا دشمن ہے۔ یاد رکھو ظالموں کے لیے برا بدلہ ہے یہی ہے جس نے قسم کھا کر ہمارے باپ حضرت آدم علیہ السلام سے کہا تھا کہ میں تمہارا خیر خواہ ہوں۔ تو اب خیال کر لیجیے کہ ہمارے ساتھ اس کا کیا معاملہ ہوگا؟ ہمارے لیے تو وہ حلف اٹھا کر آیا ہے کہ: اللہ جل جلالہ کی عزت کی قسم میں ان سب کو بہکاؤں گا۔ ہاں ان میں سے جو مخلص بندے ہیں وہ محفوظ رہ جائیں گے۔ [1] اسی لیے اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: ﴿فَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ﴾ (النحل/۹۸) جب قرآن کی تلاوت کرو تو اللہ تعالیٰ کے ذریعہ پناہ طلب کر لیا کرو۔ شیطان راندے ہوئے سے۔ ایمان دار، توکل والوں پر اس کا کوئی زور نہیں۔ اس کا زور تو انہی پر ہے جو اس سے دوستی رکھیں اور اس کو اللہ کے ساتھ شریک کریں۔

قاریوں کی ایک جماعت تو کہتی ہے کہ قرآن پڑھ چکنے کے بعد "اَعُوْذُ" پڑھنی چاہیے۔ اس میں دو فائدے ہیں ایک تو قرآن کے طرز بیان پر عمل۔ دوسرے عبادت کے بعد کے غرور کا توڑ۔ ابو حاتم سجستانی رحمہ اللہ نے اور ابن فلوفا نے حمزہ رحمہ اللہ کا یہی مذہب نقل کیا ہے۔ جیسے کہ ابو القاسم یوسف بن علی بن جنادہ رحمہ اللہ نے اپنی کتاب العبادۃ الکامل میں بیان کیا ہے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے بھی یہی مروی ہے۔ لیکن اسناد غریب ہے رازی نے اپنی تفسیر

---

[1] [سورۃ ص: آیت ۸۲ ـ ۸۳]

میں اسے نقل کیا ہے اور کہا ہے کہ ابراہیم نخعی رحمہ اللہ داود ظاہری رحمہ اللہ کا بھی یہی قول ہے۔ قرطبی رحمہ اللہ نے امام مالک رحمہ اللہ کا مذہب بھی یہی بیان کیا ہے لیکن ابن العربی رحمہ اللہ اسے غریب کہتے ہیں ایک مذہب یہ بھی ہے کہ اول وآخر دونوں مرتبہ "اَعُوْذُ" پڑھے تا کہ دونوں دلیلیں جمع ہو جائیں اور جمہور علماء کا مشہور مذہب یہ ہے کہ تلاوت سے پہلے "اَعُوْذُ" پڑھنا چاہیے تا کہ وسوسے دور ہو جائیں تو ان بزرگوں کے نزدیک آیت کے معنی "جب پڑھے" تو یعنی "جب پڑھنا چاہے تو" ہو جائیں گے جیسے کہ آیت ﴿اِذَا قُمْتُمْ﴾ (المائدہ/٦) الخ یعنی جب تم نماز کے لیے کھڑے ہوؤ (تو وضو کر لیا کرو) کے معنی جب تم نماز کے لیے کھڑے ہونے کا ارادہ کرو کے ہیں۔ احادیث کی رو سے بھی یہی معنی ٹھیک معلوم ہوتے ہیں۔

مسند احمد کی حدیث میں ہے جب رسول اللہ ﷺ رات کو نماز کے لیے کھڑے ہوتے تو اللہ اکبر کہہ کر نماز شروع کرتے۔ پھر ﴿سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ﴾ پڑھ کر تین مرتبہ ﴿لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ﴾ پڑھتے۔ پھر فرماتے: ﴿اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ مِنْ هَمْزِهٖ وَنَفْخِهٖ وَنَفْثِهٖ﴾ سنن اربعہ میں بھی یہ حدیث ہے۔ [1]

امام ترمذی رحمہ اللہ فرماتے ہیں اس باب میں سب سے زیادہ مشہور یہی ہے ہمز کے معنی گلا گھوٹنے کے اور نفخ کے معنی تکبر اور نفث کے معنی شعر گوئی کے ہیں۔ ابن ماجہ کی ایک روایت میں یہی معنی بیان کیے گئے ہیں اور اس میں ہے کہ حضور ﷺ نماز میں داخل ہوتے ہی تین مرتبہ ﴿اَللّٰهُ اَكْبَرُ كَبِيْرًا﴾ تین مرتبہ ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ كَثِيْرًا﴾ اور تین مرتبہ ﴿سُبْحَانَ اللّٰهِ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا﴾ پڑھتے پھر یہ پڑھتے ﴿اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الشَّيْطَانِ مِنْ هَمْزِهٖ وَنَفْخِهٖ وَنَفْثِهٖ﴾ [2] ابن ماجہ میں اور سند کے ساتھ یہ روایت مختصر بھی آئی ہے۔ [3] مسند احمد کی حدیث میں ہے کہ آپ پہلے تین مرتبہ تکبیر کہتے پھر تین مرتبہ ﴿سُبْحَانَ اللّٰهِ

---

[1] [صحیح بالشواھد: ابو داؤد: کتاب الصلوۃ: باب من رائ الاستفتاح بسبحانك اللھم وبحمدك (٧٧٥) نسائی: کتاب الافتتاح: باب نوع آخر من الذکر بین افتتاح الصلوۃ وبین القراۃ (٩٠٠-٩٠١) ابن ماجہ: کتاب اقامۃ الصلوۃ والسنۃ فیھا: باب افتتاح الصلوۃ (٨٠٤) ترمذی: کتاب الصلوۃ: باب ما یقول عند افتتاح الصلوۃ (٢٤٢) مسند احمد (١١٤٨٩) شرح معانی الآثار (١٩٧/١) صحیح ابن خزیمۃ (٤٦٧) ابو یعلی فی مسندہ (١١٠٨) المزی فی تھذیب الکمال (٧١/٢١) شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے اسے صحیح کہا ہے۔ مولانا مبشر احمد ربانی بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

[2] [ضعفہ الالبانی: شیخ البانی ؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [ضعیف ابوداود (١٣٠) ضعیف ابن ماجہ (١٧٣) ارواء الغلیل (٥٤/٢)] مزید دیکھئے: ابو داؤد: کتاب الصلوۃ: باب ما یستفتح بہ الصلوۃ من الدعاء (٧٦٤) ابن ماجہ: کتاب اقامۃ الصلوۃ: باب الاستعاذۃ فی الصلوۃ (٨٠٧) مسند احمد (٨٥/٤) صحیح ابن خزیمہ (٤٦٨) صحیح ابن حبان (١٧٧٩) طبرانی کبیر (١٥٦٨/٦)] مولانا مبشر احمد ربانی نے اسے حسن کہا ہے۔]

[3] [صحیح ابن ماجہ: کتاب اقامۃ الصلوۃ: باب الاستعاذۃ فی الصلوۃ (٨٠٨)] شیخ البانی ؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ [صحیح ابن ماجہ] مزید دیکھئے: مسند احمد (٣٨٣٠) ابن ابی شیبہ (١٨٥/١٠) ابو یعلی (٤٩٩٤/٨) بیھقی (٢٦/٢) صحیح ابن خزیمۃ (٤٧٢)] مولانا مبشر احمد ربانی نے اسے صحیح کہا ہے۔]

﴿وَبِحَمْدِهٖ﴾ کہتے پھر "اَعُوْذُ بِاللّٰهِ" آخر تک پڑھتے۔ ① مسند ابویعلی میں ہے کہ حضور ﷺ کے سامنے دو شخص لڑنے جھگڑنے لگے۔ غصہ کے مارے ایک کے نتھنے پھول گئے آپ نے فرمایا کہ اگر یہ ﴿اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ﴾ کہہ لے تو اس کا غصہ ابھی جاتا رہے نسائی نے اپنی کتاب "عمل اليوم والليله" میں بھی اسے روایت کیا ہے ② مسند احمد ابوداؤد اور ترمذی میں بھی یہ حدیث ہے۔ اس کی ایک روایت میں اتنی زیادتی اور بھی ہے کہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے اس شخص سے اس کے پڑھنے کو کہا لیکن اس نے نہ پڑھا اور اس کا غصہ بڑھتا ہی گیا۔ ③ امام ترمذی رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔ یہ زیادتی والی روایت مرسل ہے اس لیے کہ عبدالرحمٰن بن ابولیلیٰ جو حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سے اسے روایت کرتے ہیں ان کا حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سے ملاقات کرنا ثابت نہیں بلکہ معاذ رضی اللہ عنہ ان سے بیس برس پہلے فوت ہو چکے تھے لیکن یہ ہوسکتا ہے کہ شاید عبدالرحمٰن نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے سنا ہو وہ بھی اس حدیث کے راوی ہیں اور اسے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ تک پہنچایا ہو کیونکہ اس واقعہ کے وقت تو بہت سے صحابہ رضی اللہ عنہم موجود تھے۔ صحیح بخاری، صحیح مسلم، ابوداؤد، نسائی میں بھی مختلف سندوں سے مختلف الفاظ کے ساتھ یہ حدیث مروی ہے۔ ④ استعاذہ کے متعلق اور بھی بہت سی حدیثیں ہیں یہاں سب کو جمع کرنے سے طول ہوگا ان کے بیان کے لیے اذکار و وظائف کی اور فضائل واعمال کے بیان کی کتابیں ہیں۔ واللہ اعلم۔ ایک روایت میں ہے کہ جبرئیل علیہ السلام جب سب سے پہلے وحی لے کر حضور کے پاس آئے تو پہلے اعوذ پڑھنے کا کہا۔ تفسیر ابن جریر میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ پہلے پہل جب حضرت جبرائیل علیہ السلام حضرت محمد ﷺ پر وحی لے کر آئے تو فرمایا ﴿اَعُوْذُ﴾ پڑھیے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ﴿اَسْتَعِيْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ﴾ پھر جبرئیل علیہ السلام نے کہا۔ کہیے ﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ پھر کہا ﴿اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ﴾ (العلق / ١) حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں سب سے پہلی سورت جو اللہ تعالیٰ نے حضرت جبرئیل علیہ السلام کی معرفت حضرت محمد ﷺ پر نازل فرمائی یہی ہے۔ ⑤

---

① [اسنادہ ضعیف مسند احمد (٥/٢٥٣)، (٢٢٢٧٥)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے کیونکہ اس میں یعلی بن عطاء کا شیخ اور شریک قاضی راوی مجہول ہے۔ امام ہیثمیؒ نے بھی فرمایا ہے کہ اس میں مجہول راوی ہے۔ [مجمع الزوائد (٢/٢٦٥)]

② [حسن النسائی فی عمل الیوم واللیلة (٣٩٣) وفی السنن الکبری (١٠٢٢٣)]

③ [ضعفه الالبانی ضعیف الترغیب والترغیب (١٦٤٦) ضعیف ابوداود (١٠٢٤)] مزید دیکھئے: ابو داؤد : کتاب الادب : باب ما یقال عند الغضب (٤٧٨٠) ترمذی : کتاب الدعوات : باب ما یقول عند الغضب (٣٤٥٢) نسائی فی السنن الکبری (١٠٢٢١) وابن السنی فی الیوم واللیلة (٤٥٤) الضیاء فی المختارة (١٢٣٧)]

④ [صحیح صحیح بخاری : کتاب بدء الخلق : باب صفة ابلیس وجنوده (٣٢٨٢) صحیح مسلم: کتاب البر و الصلة : باب فضل من یملك نفسه عند الغضب (٢٦١٠) ابو داؤد : کتاب الادب : باب ما یقال عندالغضب (٤٧٨١)]

⑤ [ضعیف تفسیر ابن جریر الطبری (١٣٧)] اس میں بشر بن عمارہ راوی ہے جسے امام ابوحاتمؒ نے غیر قوی، امام بخاریؒ نے منکر، امام نسائیؒ نے ضعیف، امام ابن حبانؒ نے کثیر الخطاء اور امام دارقطنیؒ نے متروک کہا ہے۔ نیز ضحاک اور ابن عباسؓ کے درمیان انقطاع بھی ہے۔]

لیکن یہ اثر غریب ہے اور اس کی اسناد میں ضعف اور انقطاع ہے ہم نے اسے صرف اس لیے بیان کیا ہے کہ معلوم رہے۔ واللہ اعلم۔

**تعوذ پڑھنا واجب یا مستحب؟:** مسئلہ: جمہور علماء کا قول ہے کہ اعوذ پڑھنا مستحب ہے واجب نہیں کہ اس کے نہ پڑھنے سے گناہ ہو۔ عطاء بن ابورباح رحمہ اللہ کا قول ہے کہ جب کبھی قرآن پڑھے استعاذہ کا پڑھنا واجب ہے۔ خواہ نماز میں ہو خواہ غیر نماز میں۔ امام رازی نے یہ قول نقل کیا ہے کہ ابن سیرین رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ عمر بھر میں صرف ایک مرتبہ پڑھ لینے سے وجوب ساقط ہو جاتا ہے حضرت عطاء رحمہ اللہ کے قول کی دلیل آیت کے ظاہری الفاظ ہیں کیونکہ اس میں "فَاسْتَعِذْ" امر ہے اور عربیت کے قواعد کے لحاظ سے امر وجوب کے لیے ہوتا ہے۔ اسی طرح حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اس پر دوام کرنا بھی وجوب کی دلیل ہے اور اس سے شیطان کا شر دور ہوتا ہے اور اس کا دور کرنا واجب ہے اور جس چیز سے واجب پورا ہوتا ہو وہ بھی واجب ہو جاتی ہے اور استعاذہ زیادہ احتیاط والا ہے وجوب کا طریقہ یہ بھی ہے بعض علماء کا قول ہے کہ اعوذ پڑھنا حضور پر واجب تھا آپ کی امت پر واجب نہیں امام مالک رحمہ اللہ سے یہ بھی روایت کی جاتی ہے کہ فرض نماز میں۔ "اَعُوْذُ" نہ پڑھے اور رمضان شریف کی اول رات کی نماز میں اعوذ پڑھ لے۔

**تعوذ پڑھنے کا وقت اور مقام:** مسئلہ: امام شافعی رحمہ اللہ الاملاء میں لکھتے ہیں کہ اعوذ زور سے پڑھے اور اگر پوشیدہ پڑھے تو بھی کوئی حرج نہیں اور ام میں لکھتے ہیں کہ بلند اور آہستہ پڑھنے میں اختیار ہے اس لیے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے پوشیدہ پڑھنا اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے اونچی آواز سے پڑھنا ثابت ہے۔ پہلی رکعت کے سوا اور رکعتوں میں اعوذ پڑھنے میں امام شافعی رحمہ اللہ کے دو قول ہیں ایک مستحب ہونے کا اور دوسرا مستحب نہ ہونے کا اور ترجیح دوسرے قول کو ہی ہے۔ واللہ اعلم۔ صرف "اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ" کہہ لینا امام شافعی اور امام ابوحنیفہ کے نزدیک تو کافی ہے لیکن بعض کہتے ہیں۔ "اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ" پڑھے ثوری رحمہ اللہ اور اوزاعی رحمہ اللہ کا یہی مذہب ہے بعض کہتے ہیں "اَسْتَعِيْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ" پڑھے تا کہ آیت کے پورے الفاظ پر عمل ہو جائے، اور ابن عباس رضی اللہ عنہما کی حدیث پر عمل ہو جائے جو پہلے گذر چکی۔ لیکن جو صحیح حدیثیں پہلے گذر چکیں وہی اتباع میں اولیٰ ہیں۔ واللہ اعلم۔ نماز میں اعوذ کا پڑھنا امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور امام محمد رحمہ اللہ کے نزدیک تو تلاوت کے لیے ہے اور امام ابو یوسف رحمہ اللہ کے نزدیک نماز کے لیے ہے۔ تو مقتدی کو بھی پڑھ لینا چاہیے اگرچہ وہ قرات نہیں پڑھے گا اور عید کی نماز میں بھی پہلی تکبیر کے بعد پڑھ لینا چاہیے جمہور کا مذہب ہے کہ عید کی تکبیریں کل کہہ کر پھر اعوذ پڑھے پھر قرات پڑھے۔ اعوذ میں عجیب وغریب فوائد ہیں۔ واہی تباہی باتوں سے منہ میں جو ناپاکی ہوتی ہے وہ اس سے دور ہو جاتی ہے اور منہ کلام اللہ کی تلاوت کے قابل ہو جاتا ہے۔ اسی طرح اس میں اللہ تعالیٰ سے امداد طلب کرنی ہے اور اس کی عظیم الشان قدرتوں کا اقرار کرنا ہے اور اس باطنی کھلے ہوئے دشمن کے مقابلہ میں اپنی کمزوری اور عاجزی کا اقرار ہے کیونکہ انسانی دشمن کا مقابلہ ہو سکتا ہے۔ احسان اور سلوک سے اس کی دشمنی دفع ہو سکتی ہے جیسے کہ قرآن پاک کی

ان تین آیتوں میں ہے جو پہلے بیان ہو چکی ہیں اور جگہ ارشاد الٰہی ہے ﴿اِنَّ عِبَادِیْ لَیْسَ لَكَ عَلَيْهِمْ سُلْطَانٌ﴾ (۱) الخ یعنی میرے خاص بندوں پر تیرا کوئی غلبہ نہیں رب کی وکالت (ذمہ داری) کافی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے دشمنان اسلام کے مقابلہ میں اپنے پاک فرشتے بھیجے اور انہیں نیچا دکھایا۔ یہ یاد رکھنے کے قابل امر ہے کہ جو مسلمان کافروں کے ہاتھ سے مارا جائے وہ شہید ہے لیکن جو اس باطنی دشمن شیطان کے ہاتھ سے مارا جائے وہ راندہ درگاہ ہے جس پر کفار غالب آ جائیں وہ اجر پاتا ہے لیکن جس پر شیطان غالب آ جائے وہ ہلاک و برباد ہوتا ہے چونکہ شیطان انسان کو دیکھتا ہے اور انسان اسے نہیں دیکھ سکتا اس لیے قرآنی تعلیم ہوئی کہ تم اس کے شر سے اس اللہ کی یاد کے ذریعہ پناہ چاہو جو اسے دیکھتا ہے اور یہ اسے نہیں دیکھ سکتا۔

فصل: اعوذ پڑھنا اللہ تعالیٰ کی طرف التجا کرنا ہے اور ہر برائی والے کی برائی سے اس کے دامن میں پناہ طلب کرنا ہے "عیاذہ" کے معنی برائی کے دفع کرنے کے ہیں اور "لیاذہ" کے معنی بھلائی حاصل کرنے کے ہیں متنبی کا شعر ہے

یَا مَنْ اَلُوْذُبِهٖ فِیْ مَا اُؤَمِّلُهٗ وَمَنْ اَعُوْذُ بِهٖ مِمَّنْ اُحَاذِرُهٗ
لَا یَجْبُرُ النَّاسُ عَظْمًا اَنْتَ کَاسِرُهٗ وَلَا یُهِیْضُوْنَ عَظْمًا اَنْتَ جَابِرُهٗ

اے وہ پاک ذات جس سے میری تمام امیدیں وابستہ ہیں اور اے وہ پروردگار کہ تمام برائیوں سے میں اس کی مدد کے ذریعہ پناہ لیتا ہوں جسے وہ توڑے اسے کوئی جوڑ نہیں سکتا اور جسے وہ جوڑ دے اسے کوئی توڑ نہیں سکتا۔ اعوذ کے معنی یہ ہیں کہ میں اللہ تعالیٰ کی مدد کے ذریعہ پناہ لیتا ہوں کہ شیطان رجیم مجھے دین و دنیا میں کوئی ضرر نہ پہنچا سکے جن احکام کی بجا آوری کا مجھے حکم ہے ایسا نہ ہو کہ میں اس سے رک جاؤں اور جن کاموں سے مجھ کو منع کیا گیا ہے ایسا نہ ہو کہ مجھ سے وہ بدافعال سرزد ہو جائیں۔

یہ ظاہر ہے کہ شیطان سے بچانے والا سوائے اللہ تعالیٰ کے اور کوئی نہیں اسی لیے پروردگار عالم نے انسانوں کے شر سے محفوظ رہنے کی تو ترکیب سلوک واحسان وغیرہ بتائی ہے اور شیطان کے شر سے بچنے کی صورت یہ بتائی کہ ہم اس ذات پاک کے ذریعہ پناہ طلب کریں۔ اس لیے کہ نہ تو اسے رشوت دی جا سکے نہ وہ بھلائی اور سلوک کے ذریعہ اپنی شرارت سے باز آئے اس کی برائی سے بچانے والا تو صرف اللہ تعالیٰ ہی ہے۔ تینوں پہلی آیتوں میں یہ مضمون گذر چکا ہے۔ سورۂ اعراف میں ہے ﴿خُذِ الْعَفْوَ﴾ (۲) الخ اور سورۂ "مومنون" میں ہے ﴿اِدْفَعْ بِالَّتِیْ﴾ (۳) الخ اور سورۂ حم سجدہ میں ہے ﴿وَلَا تَسْتَوِی الْحَسَنَةُ﴾ (۴) الخ ان تینوں آیتوں کا مفصل بیان اور ترجمہ پہلے گذر چکا ہے۔ لفظ شیطان شَطَنَ سے بنا ہے اس کے لفظی معنی دوری کے ہیں چونکہ یہ مردود بھی انسانی طبیعت سے دور ہے بلکہ ہر بھلائی سے بعید ہے اس لیے اسے شیطان کہتے ہیں اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ شَاطَ سے مشتق ہے اس لیے کہ وہ آگ سے پیدا شدہ ہے اور شَاطَ کے معنی یہی ہیں بعض کہتے ہیں کہ معنی کی رو سے تو دونوں ٹھیک ہیں لیکن اول زیادہ صحیح ہے عرب شاعروں کے شعر بھی اس کی تصدیق میں کہے گئے ہیں امیہ بن

---

(۱) [سورة بنی اسرائیل: آیت ٦٥]
(۲) [سورہ الاعراف : آیت ١٩٩]
(۳) [سورة المومنون : آیت ٩٧-٩٨]
(۴) [سورہ فصلت : آیت ٣٤-٣٦]

ابوصلت اور نابغہ کے شعروں میں بھی یہ لفظ شَطَنَ سے مشتق ہے جو دور ہونے کے معنی میں مستعمل ہے سیبویہ کا قول ہے کہ جب کوئی شیطانی کام کرے تو عرب کہتے ہیں "تَشَيْطَنَ فُلَانٌ" یہ نہیں کہتے کہ "تَشَيَّطَ فُلَانٌ" اس سے ثابت ہوتا ہے یہ لفظ شَاطَ سے نہیں بلکہ شَطَنَ سے ماخوذ ہے اور اس کے صحیح معنی بھی دوری کے ہیں جو جن وانس وحیوان سرکشی کرے اسے شیطان کہہ دیتے ہیں۔ قرآن پاک میں ہے: ﴿وَكَذٰلِكَ جَعَلْنَا لِكُلِّ نَبِيٍّ عَدُوًّا شَيَاطِيْنَ الْاِنْسِ وَالْجِنِّ﴾ (۱) الخ یعنی اسی طرح ہم نے ہر نبی کے دشمن شیاطین جن وانس کیے ہیں جو آپس میں ایک دوسرے کو دھوکے کی بناوٹی باتیں پہنچاتے رہتے ہیں۔

مسند احمد میں حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے حدیث ہے کہ حضور ﷺ نے انہیں فرمایا اے ابوذر جنات اور انسان کے شیطانوں سے اللہ تعالیٰ کی مدد کے ذریعہ پناہ طلب کرو میں نے کہا کیا انسانوں میں بھی شیطان ہوتے ہیں آپ نے فرمایا ہاں (۲) صحیح مسلم شریف میں ان ہی سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا نماز کو عورت، گدھا اور کالا کتا توڑ دیتا ہے میں نے کہا حضور سرخ۔ زرد کتوں میں سے کالے کتے کی تخصیص کی کیا وجہ ہے؟ آپ نے فرمایا کالا کتا شیطان ہے۔ (۳) حضرت عمر رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ ترکی گھوڑے پر سوار ہوتے ہیں وہ ناز وخرام سے چلتا ہے حضرت عمر اسے مارتے پیٹتے بھی ہیں لیکن اس کا اکڑنا اور بھی بڑھ جاتا ہے آپ اتر پڑتے ہیں اور فرماتے ہیں تم تو میری سواری کے لیے کسی شیطان کو پکڑ لائے میرے نفس میں تکبر آنے لگا۔ چنانچہ میں نے اس سے اتر پڑنا ہی مناسب سمجھا۔ (۴) رجیم فعیل کے وزن پر مفعول کے معنی میں ہے یعنی وہ مرجوم ہے یعنی ہر بھلائی سے دور ہے۔ جیسے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿وَلَقَدْ زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيْحَ﴾ (الملك/٥) الخ ہم نے دنیا کے آسمانوں کو ستاروں سے مزین کیا اور انہیں شیطانوں کے لیے رجم بنایا ﴿اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا﴾ (الصافات/٦) الخ یعنی ہم نے آسمان دنیا کو تاروں سے زینت دی اور ہر سرکش شیطان سے بچاؤ بنایا۔ وہ اعلیٰ فرشتوں کی باتیں نہیں سن سکتے، اور بھگانے کے لیے ہر طرف سے مارے جاتے ہیں، اور ان کے لیے تو لازمی عذاب ہے جو ان کے لیے ہے، جو ان میں سے کوئی بات اچک کر بھاگتا ہے اس کے پیچھے ایک چمکیلا شعلہ لگ جاتا

---

(۱) [سورۃ الانعام : آیت ۱۱۲]

(۲) [ضعف الالبانی اسنادہ :ضعیف نسائی (٤٢٤)] مزید دیکھئے: بزار فی کشف الاستار (١٦٠) تفسیر ابن جریر الطبری (١٣٧٧٤، ١٣٧٧٥، ١٣٧٧٣) مسند احمد (١٧٨/٥، ١٧٩) نسائی : کتاب الاستاذة : باب الاستعاذة من شر شیاطین الانس (٥٥٠٩) بیهقی فی شعب الایمان (٣٥٧٦)] اس کی سند میں ابوعمر دمشقی اور عبید بن خشخاش راوی ضعیف ہیں۔]

(۳) [صحیح :صحیح مسلم : کتاب الصلوة : باب قدر ما یستر المصلی (٥١٠) ابن ماجه : کتاب اقامة الصلوة : باب ما یقطع الصلوة (٩٥٢) ترمذی : کتاب الصلوة : باب ما جآء انه لا یقطع الصلوة (٣٣٨) ابو داؤد : کتاب الصلوة باب ما یقطع الصلوة ومالا یقطعها (٧٠٢) نسائی :کتاب القبلة : باب ذکر ما یقطع الصلاة ومالا یقطع (٧٥١) صحیح ابن حبان (٢٣٨٥)]

(۴) [تفسیر ابن جریر الطبری (١١١/١)]

ہے اور جگہ ارشاد ہے ﴿وَلَقَدْ جَعَلْنَا فِي السَّمَآءِ بُرُوْجًا﴾ (الحجر/۱۶) الخ یعنی ہم نے آسمان میں برج بنائے اور انہیں دیکھنے والوں کے لیے زینت دی اور اسے ہر راندے ہوئے شیطان سے ہم نے محفوظ کر لیا مگر جو کسی بات کو چرا لے جائے اس کے پیچھے چمکتا ہوا شعلہ لگتا ہے۔ اسی طرح کی اور آیتیں بھی ہیں رجیم کے ایک معنی راجم کے بھی کیے گئے ہیں چونکہ شیطان لوگوں کو وسوسوں سے اور گمراہیوں سے رجم کرتا ہے اس لیے اسے رجیم یعنی راجم کہتے ہیں۔

اب بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی تفسیر پڑھیے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

اللہ تعالیٰ بخشش کرنے والے مہربان کے نام سے شروع کرتا ہوں○

**بسم اللہ کے متعلق کچھ تفصیل:** صحابہ رضی اللہ عنہم نے اللہ کی کتاب کو اسی کے ساتھ شروع کیا۔ علماء کا اتفاق ہے کہ (بسم اللہ الرحمٰن الرحیم) سورۂ نمل کی ایک آیت ہے۔ البتہ اس میں اختلاف ہے کہ وہ ہر سورت کے شروع میں خود مستقل آیت ہے؟ یا ہر سورت کی ایک مستقل آیت ہے جو اس کے شروع میں لکھی گئی ہے؟ یا ہر سورت کی آیت کا جزو ہے؟ یا صرف سورۂ فاتحہ ہی کی آیت ہے اور دوسری سورتوں کی نہیں؟ صرف ایک سورت کو دوسری سورت سے علیحدہ کرنے کے لیے لکھی گئی ہے؟ اور خود آیت نہیں ہے؟ علماء سلف اور خلف کا ان آراء میں اختلاف چلا آتا ہے اور اپنی جگہ پر اس کی تفصیل موجود ہے۔

سنن ابی داود میں صحیح سند کے ساتھ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ سورتوں کی جدائی نہیں جانتے تھے جب تک آپ پر ﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ نازل نہیں ہوتی تھی۔[1] یہ حدیث مستدرک حاکم میں بھی ہے[2] ایک مرسل حدیث میں یہ روایت حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ سے بھی مروی ہے۔ چنانچہ صحیح ابن خزیمہ میں حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ﴿بِسْمِ اللّٰهِ﴾ الخ کو سورۂ فاتحہ کے شروع میں نماز میں پڑھا اور اسے ایک آیت شمار کیا[3] لیکن اس کے ایک راوی عمر بن ہارون بلخی ضعیف ہیں اسی مفہوم کی ایک روایت حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے بھی مروی ہے۔[4] حضرت علی، حضرت ابن عباس،

---

[1] [**صحیح**: شیخ البانی رحمہ اللہ نے اسے صحیح کہا ہے۔ [صحیح الجامع الصغیر (۴۸۶۴)] مزید دیکھیے: ابو داؤد: کتاب الصلوۃ: باب من جهر بها (۷۸۸) بزار (۲۱۸۷) مستدرك حاكم (۲۳۱/۱) طحاوى فى مشكل الاثار (۱۳۷۶) عبد الرزاق (۲۶۱۷) حميدى (۵۲۸) ابو نعيم فى اخبار اصبهان (۲/۲۵۵)] حافظ زبیر علی زئی نے بھی اس روایت کو صحیح کہا ہے۔ مولانا مبشر احمد ربانی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

[2] [مستدرك حاكم (۲۳۱/۱)]

[3] [**ضعیف**: ابن خزيمه (۴۹۳) دارقطنى (۳۰۷/۱)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے کیونکہ اس میں عمر بن ہارون راوی ہے، امام ابن معین رحمہ اللہ نے اسے کذاب کہا ہے اور دیگر متعدد اہل علم نے اسے متروک اور ضعیف کہا ہے۔ حافظ زبیر علی زئی نے اس روایت کو سخت ضعیف کہا ہے۔]

[4] [دارقطنى (۳۱۲/۱، ۳۱۳)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس فرماتے ہیں کہ اس روایت کی تمام اسناد ضعیف ہیں۔ حافظ زبیر علی زئی نے اس حدیث کو صحیح کہا ہے۔]

حضرت عبداللہ بن عمر' حضرت عبداللہ بن زبیر' حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہم حضرت عطا' حضرت طاؤس' حضرت سعید بن جبیر' حضرت مکحول اور حضرت زہری رحمۃ اللہ علیہم کا بھی یہی مذہب ہے کہ بسم اللہ الخ ہر سورت کے آغاز میں ایک مستقل آیت ہے سوائے سورۂ برات کے۔ ان صحابہ رضی اللہ عنہم اور تابعین رحمۃ اللہ علیہم کے علاوہ حضرت عبداللہ بن مبارک' امام شافعی' امام احمد کے ایک قول میں' اور اسحاق بن راہویہ اور ابوعبید قاسم بن سلام رحمۃ اللہ علیہم کا بھی یہی مذہب ہے البتہ امام مالک امام ابوحنیفہ اور ان کے ساتھی کہتے ہیں۔ کہ بسم اللہ الخ نہ تو سورۂ فاتحہ کی آیت ہے نہ کسی اور سورت کی۔ امام شافعی رحمۃ اللہ کا ایک قول یہ بھی ہے کہ ﴿بِسۡمِ اللّٰهِ﴾ الخ سورۂ فاتحہ کی تو ایک آیت ہے لیکن کسی اور سورۃ کی نہیں۔ ایک قول ان کا یہ بھی ہے کہ ہر سورت کے اول کی آیت کا حصہ ہے لیکن یہ دونوں قول غریب ہیں۔ داود رحمۃ اللہ کہتے ہیں کہ یہ ہر سورت کے اوّل میں ایک مستقل آیت ہے سورت میں داخل نہیں۔ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ سے بھی یہی روایت ہے اور ابوبکر رازی رحمۃ اللہ نے ابوحسن کرخی رحمۃ اللہ کا بھی یہی مذہب بیان کیا ہے۔ جو امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ کے بڑے پایہ کے ساتھی تھے۔ یہ تو تھی بحث ﴿بِسۡمِ اللّٰهِ﴾ کے سورۂ فاتحہ کی آیت ہونے یا نہ ہونے کی۔ (صحیح مذہب یہی معلوم ہوتا ہے کہ جہاں کہیں قرآن پاک میں یہ آیت شریفہ ہے وہاں مستقل آیت ہے۔ واللہ اعلم۔ مترجم)

**بسم اللہ اونچی آواز سے یا آہستہ آواز سے؟:** اب اس میں بھی اختلاف ہے کہ آیا اسے بآواز بلند پڑھنا چاہیے یا پست آواز سے؟ جو لوگ اسے سورۂ فاتحہ کی آیت نہیں کہتے وہ تو اسے بلند آواز سے پڑھنے کے بھی قائل نہیں۔ اسی طرح جو لوگ اسے سورۂ فاتحہ سے الگ ایک آیت مانتے ہیں وہ بھی اس کے پست آواز سے پڑھنے کے قائل ہیں۔ رہے وہ لوگ جو کہتے ہیں کہ یہ ہر سورت کے اول سے ہے۔ ان میں اختلاف ہے۔ شافعی رحمۃ اللہ کا تو مذہب ہے کہ سورۂ فاتحہ اور ہر سورت سے پہلے اسے اونچی آواز سے پڑھنا چاہیے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کی' تابعین رحمۃ اللہ علیہم کی اور مسلمانوں کے مقدم و موخر امامین کی جماعتوں کا یہی مذہب ہے صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے اسے اونچی آواز سے پڑھنے والے حضرت ابو ہریرہ' حضرت ابن عمر' ابن عباس' حضرت معاویہ رضی اللہ عنہم ہیں۔ بیہقی رحمۃ اللہ اور ابن عبدالبر رحمۃ اللہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بھی روایت کیا۔ اور حضرت ابوبکر' حضرت عمر' حضرت عثمان اور حضرت علی رضی اللہ عنہم سے بھی غریب سند سے امام خطیب بغدادی رحمۃ اللہ نے نقل کیا ہے۔

تابعین میں سے حضرت سعید بن جبیر' حضرت عکرمہ' حضرت ابوقلابہ' حضرت زہری' حضرت علی بن حسن ان کے لڑکے محمد' سعید بن میسب' عطاء' طاؤس' مجاہد' سالم' محمد بن کعب قرظی' عبید' ابوبکر بن محمد بن عمرو بن حزم' ابووائل ابن سیرین محمد بن منکدر علی بن عبداللہ بن عباس ان کے صاحبزادے محمد نافع ابن عمر کے مولیٰ زید بن اسلم' عمر بن عبدالعزیز' ازرق بن قیس' حبیب بن ابی ثابت' ابوشعثاء' مکحول' عبداللہ بن معقل بن مقرن اور بروایت بیہقی' عبداللہ بن صفوان' محمد بن حنفیہ اور بروایت ابن عبدالبر عمرو بن دینار رحمۃ اللہ علیہم سب کے سب ان نمازوں میں جن میں قرات اونچی آواز سے پڑھی جاتی ہے۔ ﴿بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ﴾ بھی بلند آواز سے پڑھتے تھے۔ ایک دلیل تو اس کی یہ ہے کہ جب یہ آیت سورۂ فاتحہ میں سے ہے تو پھر پوری سورت کی طرح یہ بھی اونچی آواز سے

ہی پڑھنی چاہیے۔ علاوہ ازیں سنن نسائی، صحیح ابن خزیمہ، صحیح ابن حبان، مستدرک حاکم میں مروی ہے کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے نماز پڑھائی اور قرات میں اونچی آواز سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بھی پڑھی اور فارغ ہونے کے بعد فرمایا میں تم سب سے زیادہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نماز میں مشابہ ہوں۔ [1] اس حدیث کو دارقطنی خطیب اور بیہقی وغیرہ نے صحیح کہا ہے۔ ابوداؤد اور ترمذی میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نماز کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سے شروع کیا کرتے تھے۔ [2] امام ترمذی رحمہ اللہ فرماتے ہیں یہ حدیث ایسی زیادہ صحیح نہیں۔ مستدرک حاکم میں انہی سے روایت ہے کہ حضور ﷺ ﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ کو اونچی آواز سے پڑھتے تھے۔ [3] امام حاکم نے اسے صحیح کہا ہے۔

**قراءت کا نبوی اسلوب:** صحیح بخاری میں ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے سوال کیا گیا کہ رسول اللہ ﷺ کی قرات کس طرح تھی۔ فرمایا کہ ہر کھڑے لفظ کو آپ لمبا کر کے پڑھتے تھے پھر ﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ پڑھ کر سنائی بسم اللہ پر مد کیا الرحمٰن پر مد کیا الرحیم پر مد کیا۔ [4] مسند احمد، سنن ابی داؤد، صحیح ابن خزیمہ اور مستدرک حاکم میں حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہر ہر آیت پر رکتے تھے اور آپ کی قرات الگ الگ ہوتی تھی جیسے ﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ پھر ٹھہر کر ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾ پھر ٹھہر کر ﴿الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ پھر ٹھہر کر ﴿مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ﴾ دارقطنی اسے صحیح بتاتے ہیں۔ [5] امام شافعی رحمہ اللہ امام

---

[1] **[صحیح :** نسائی: كتاب الافتتاح باب قراءة بسم الله الرحمن الرحيم (٩٠٦) بیهقی (٤٦/٢) ابن الجارود (١٨٤) ابن خزيمه (٤٩٩) حاكم (٢٣٢/١) دارقطنی (٣٠٥/١) ابن حبان (١٧٩٧) شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے اسے صحیح کہا ہے۔ حافظ زبیر علی زئی بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

[2] **[ضعیف :** ترمذی : كتاب الصلوة : باب من رای الجهر بسم الله الرحمن الرحيم (٢٤٥) المزی فی التحفة (٢٦٥/٥) دارقطنی (٣٠٤/١) بیهقی (٤٧/٢) العقیلی (٨٠/١) ابن عدی (٣٠٥/١)] شیخ البانیؒ نے اس روایت کو ضعیف کہا ہے۔ شیخ عبدالرزاق مہدی، شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد، شیخ حسن عباس، مولانا مبشر احمد ربانی اور حافظ زبیر علی زئی نے بھی اسے ضعیف کہا ہے۔]

[3] **[ضعیف جدا :** مستدرك حاكم (٢٠٨/١)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس کے مطابق یہ روایت سخت ضعیف ہے۔ کیونکہ اس کی سند میں عبداللہ بن عمرو بن حسان راوی ہے جسے امام دارقطنیؒ نے کذاب کہا ہے، امام ابن مدینیؒ نے فرمایا ہے کہ یہ حدیثیں گھڑا کرتا تھا، امام عقیلیؒ نے فرمایا ہے کہ اس کی احادیث مقلوب ہیں، امام ابوحاتمؒ نے اسے ضعیف الحدیث کہا ہے۔ [دیکھئے: ميزان الاعتدال (٤٦٨/٢) الجرح (١١٩/٥)] امام زیلعیؒ نے فرمایا ہے کہ یہ روایت نہ تو صریح ہے اور نہ ہی صحیح۔ حافظ زبیر علی زئی نے اسے باطل کہا ہے۔]

[4] **[صحیح :** صحيح بخاری : كتاب فضائل القرآن : باب مدالقراءة (٥٠٤٦) ابن حبان (٦٣١٧)]

[5] **[صحیح :** ابو داؤد : كتاب الحروف والقراءت (٤٠٠١) ترمذی : كتاب القراءت : باب فی فاتحة الكتاب (٢٩٢٧) دارقطنی (٣١٢/١) حاكم (٢٣٢/٢) مسند احمد (٣٠٢/٦)] امام حاکمؒ، امام ذہبیؒ اور امام دارقطنیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ شیخ البانیؒ بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔ شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔]

حاکم رحمہ اللہ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے مدینہ میں نماز پڑھائی اور بسم اللہ نہ پڑھی تو جومہاجر اصحاب رضی اللہ عنہم وہاں موجود تھے انہوں نے ٹوکا۔ چنانچہ پھر وہ جب نماز پڑھانے کو کھڑے ہوئے تو بسم اللہ پڑھی۔ [1] غالباً اتنی ہی احادیث وآثار اس مذہب کی حجت کے لیے کافی ہیں۔ باقی رہے اس کے خلاف آثار، روایات، ان کی سندیں، ان کی تعلیل، ان کا ضعف اور ان کی تقاریر وغیرہ ان کا دوسرے مقام پر ذکر اور ہے۔ دوسرا مذہب یہ ہے کہ نماز میں ﴿بِسْمِ اللّٰهِ﴾ کو زور سے نہ پڑھنا چاہیے۔ خلفاء اربعہ رضی اللہ عنہم سے اور عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ سے، تابعین رحمہ اللہ علیہم اور بعد والوں کی جماعتوں سے یہ ثابت ہے۔ امام ابوحنیفہ، ثوری، امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ علیہم کا بھی یہی مذہب ہے۔ امام مالک رحمہ اللہ کا مذہب ہے کہ سرے سے ﴿بِسْمِ اللّٰهِ﴾ پڑھے ہی نہیں نہ تو آہستہ نہ بلند۔ ان کی دلیل ایک تو صحیح مسلم والی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز کو تکبیر سے اور قرات کو ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾ سے ہی شروع کیا کرتے تھے۔ [2] صحیحین میں ہے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر اور حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کے پیچھے نماز پڑھی یہ سب ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾ سے شروع کرتے تھے۔ [3] مسلم میں ہے کہ بسم اللہ الخ نہیں پڑھتے تھے نہ تو قرات کے شروع میں نہ اس قرات کے آخر میں۔ [4]

سنن میں حضرت مغفل رضی اللہ عنہ سے بھی یہی مروی ہے۔ [5] یہ ہے دلیل ان ائمہ کی بسم اللہ آہستہ پڑھنے کی۔ یہ خیال رہے کہ یہ کوئی بڑا اختلاف نہیں ہر ایک فریق دوسرے کی نماز کی صحت کا قائل ہے فَالْحَمْدُ لِلّٰهِ (بسم اللہ کا مطلق نہ پڑھنا تو ٹھیک نہیں۔ بلند و پست پڑھنے کی احادیث میں اس طرح تطبیق ہو سکتی ہے کہ دونوں جائز ہیں۔ گو پست پڑھنے کی احادیث قدرے زوردار ہیں۔ واللہ اعلم۔ مترجم)

**فصل: بسم اللہ کی فضیلت:** تفسیر ابن ابی حاتم میں ہے کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے

---

[1] [حسن: مسند شافعی (۱/ ۸۰) حاکم (۱/۲۳۳)] حافظ زبیر علی زئی نے اس کی سند کو حسن کہا ہے۔]

[2] [صحیح: صحیح مسلم : کتاب الصلوۃ : باب یجمع صفة الصلوة وما یفتتح به (٤٩٨) ابن ماجه : کتاب اقامة الصلوة : باب افتتاح القراء ة (٨١٢) ابو داؤد : کتاب الصلوة : باب من لم یر الجهر بسم الله الرحمن الرحیم (٧٨٣) صحیح ابن حبان (١٧٦٨) مسند احمد (٣٨/٦)]

[3] [صحیح: صحیح بخاری : کتاب الاذان : باب ما یقول بعد التکبیر (٧٤٣) صحیح مسلم : کتاب الصلوة: باب حجة من قال لا یجهر بالبسملة (٣٩٩) ابو داؤد : کتاب الصلوة : باب من لم یر الجهر بسم الله الرحمن الرحیم (٧٨٢)]

[4] [صحیح: صحیح مسلم (٣٩٩)]

[5] [ضعیف: ترمذی : کتاب الصلوة : باب ما جاء فی ترك الجهر بسم الله الرحمن الرحیم (٢٤٤) ابن ماجه : کتاب اقامة الصلوة : باب افتتاح القراء ة (٨١٥) نسائی : کتاب الافتتاح : باب ترك الجهر بسم الله الرحمن الرحیم (٩٠٩) مسند احمد (٨٥/٤) طحاوی فی شرح معانی الآثار (٢٠٢/١) بیهقی (٥٠/٢)] شیخ البانی رحمہ اللہ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف ترمذی (٣٩)] حافظ زبیر علی زئی فرماتے ہیں کہ یہ روایت ابن فضل کی جہالت کی وجہ سے ضعیف ہے۔ تاہم مولانا مبشر احمد ربانی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

بسم اللہ کی نسبت سوال کیا آپ نے فرمایا یہ اللہ تعالیٰ کا نام ہے۔ اللہ تعالیٰ کے بڑے نام ہیں' اور اس میں اس قدر نزدیکی ہے جیسے آنکھ کی سیاہی اور سفیدی میں۔ [1] ابن مردویہ میں بھی اس طرح کی روایت ہے۔ اور یہ روایت بھی ابن مردویہ میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب عیسیٰ علیہ السلام کو ان کی والدہ نے معلم کے پاس بٹھایا تو اس نے کہا لکھئے بسم اللہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے کہا بسم اللہ کیا ہے؟ استاد نے جواب دیا میں نہیں جانتا۔ آپ نے فرمایا: ''ب'' سے مراد اللہ تعالیٰ کا ''بہا'' یعنی بلندی ہے اور ''س'' سے مراد اس کی سنا یعنی نور اور روشنی ہے اور ''م'' سے مراد اس کی مملکت یعنی بادشاہی ہے اور ﴿اللہ﴾ کہتے ہیں معبودوں کے معبود کو اور ﴿رحمن﴾ کہتے ہیں دنیا اور آخرت میں رحم کرنے والے کو ﴿رَحِیْمٌ﴾ کہتے ہیں' آخرت میں کرم و رحم کرنے والے کو۔ [2] ابن جریر میں بھی یہی روایت ہے [3] لیکن سند کی رو سے یہ بے حد غریب ہے۔ ممکن ہے کسی صحابی وغیرہ سے مروی ہو اور یہ بھی ممکن ہے کہ بنی اسرائیل کی روایتوں میں سے ہو۔ مرفوع حدیث نہ ہو۔ واللہ اعلم۔

ابن مردویہ میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: مجھ پر ایک ایسی آیت اتری ہے جو کسی اور نبی پر سوائے حضرت سلیمان علیہ السلام کے نہیں اتری۔ وہ آیت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہے۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب یہ آیت ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' اتری بادل مشرق کی طرف چھٹ گئے۔ ہوائیں ساکن ہو گئیں۔ سمندر ٹھہر گیا جانوروں نے کان لگا لیے۔ شیاطین پر آسمان سے شعلے گرے اور پروردگار عالم نے اپنی عزت و جلال کی قسم کھا کر فرمایا کہ جس چیز پر میرا یہ نام لیا جائے گا اس میں ضرور برکت ہوگی۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جہنم کے انیس داروغوں سے جو بچنا چاہے۔ وہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے' اس کے بھی انیس حروف ہیں ہر حرف ہر فرشتے سے بچاؤ بن جائے گا۔ اسے ابن عطیہ رحمہ اللہ نے بیان کیا ہے اس کی تائید ایک اور حدیث سے بھی کی ہے۔ جس

---

[1] [موضوع و باطل: العقیلی فی الضعفاء (۲/۱٦۲) تفسیر ابن ابی حاتم (۱/۱۲) الخطیب فی تاریخه (۷/۳۱۳) الحاکم فی مستدرکه (۱/۵۵۲) بیهقی فی الشعب (۲۱۲۳)] امام ذہبیؒ نے اس روایت کو جھوٹی خبر قرار دیا ہے۔ [میزان الاعتدال (۲/۱۸۲)] امام عقیلیؒ نے فرمایا ہے کہ اس میں سلام بن وہب راوی ہے جس کی کسی دوسرے نے متابعت نہیں کی۔ شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے اس روایت کو موضوع کہا ہے۔ ابو اسحاق حوینی نے اسے باطل کہا ہے۔ [النافلة فی الاحادیث الضعیفة والباطلة (ص : ٥٤)] حافظ زبیر علی زئی نے بھی اسے موضوع ہی کہا ہے۔]

[2] [موضوع و باطل: تفسیر ابن جریر الطبری (۱/۱۲۱) الکامل لابن عدی (۱/۳۰۳)] امام ابن عدیؒ نے فرمایا ہے کہ یہ حدیث باطل الاسناد ہے، اسے صرف اسماعیل نے ہی روایت کیا ہے اور اسماعیل ثقہ راویوں سے باطل روایتیں بیان کیا کرتا تھا۔ امام ابن جوزیؒ نے اس روایت کو موضوعات میں ذکر کیا ہے اور اسے موضوع کہا ہے۔ [۱۸٦] اس میں اسماعیل بن عیاش راوی ضعیف اور اسماعیل بن یحییٰ متہم بالوضع ہے۔ شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے اسے موضوع کہا ہے۔ حافظ زبیر علی زئی نے فرمایا ہے کہ یہ روایت سخت ضعیف و باطل ہے۔]

[3] [موضوع و باطل: تفسیر ابن جریر الطبری (۱٤۰، ۱٤۱) الکامل ابن عدی (۱/۳۰۳)] اس کی سند میں عبد الکریم ابو امیہ راوی ضعیف ہے جیسا کہ تقریب میں ہے۔ شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے اسے ضعیف کہا ہے۔]

میں آپ نے فرمایا میں نے تیس سے اوپر اوپر فرشتوں کو دیکھا کہ وہ جلدی کر رہے تھے یہ حضور ﷺ نے اس وقت فرمایا تھا جب ایک شخص نے ﴿رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا كَثِيرًا طَيِّبًا مُّبَارَكًا فِيهِ﴾ پڑھا تھا[1] اس میں بھی تیس سے اوپر حروف ہیں اتنے ہی فرشتے اترے اسی طرح بسم اللہ میں بھی انیس حروف ہیں اور وہاں فرشتوں کی تعداد بھی انیس ہے وغیرہ وغیرہ۔

مسند احمد میں ہے آنحضرت ﷺ کی سواری پر آپ ﷺ کے پیچھے جو صحابی سوار تھے‘ ان کا بیان ہے کہ حضور کی اونٹنی ذرا پھسلی تو میں نے کہا شیطان کا ستیاناس ہو‘ آپ ﷺ نے فرمایا یہ نہ کہو اس سے شیطان پھولتا ہے اور خیال کرتا ہے کہ گویا اس نے اپنی قوت سے گرایا۔ ہاں بسم اللہ کہنے سے وہ مکھی کی طرح ذلیل و پست ہو جاتا ہے۔[2] نسائی نے اپنی کتاب عمل الیوم واللیلہ میں اور ابن مردویہ نے اپنی تفسیر میں بھی اسے نقل کیا ہے اور صحابی کا نام اسامہ بن عمیر بتایا ہے اس میں یہ لکھا ہے کہ بسم اللہ کہہ کہ بسم اللہ کی برکت سے شیطان ذلیل ہو گا۔[3] اسی لیے ہر کام اور ہر بات کے شروع میں بسم اللہ کہہ لینا مستحب ہے۔ خطبہ کے شروع میں بھی بسم اللہ کہنی چاہیے۔ حدیث میں ہے کہ جس کام کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سے شروع نہ کیا جائے وہ بے برکتا ہوتا ہے۔[4]

بیت الخلاء (پاخانہ) میں جانے کے وقت بسم اللہ پڑھ لے۔[5]

حدیث میں یہ بھی ہے کہ وضو کے وقت بھی پڑھ لے۔ مسند احمد اور سنن میں ابو ہریرہ‘ سعید بن زید اور ابو سعید رضی اللہ عنہم سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جو شخص وضو میں اللہ کا نام نہ لے اس کا وضو نہیں ہوتا“[6] یہ حدیث

---

[1] [صحیح: صحیح بخاری: كتاب الاذان (٧٩٩) مسند احمد (٣٤٠/٤)]

[2] [حسن بالشواهد: مسند احمد (٥٩/٥) ابو داؤد: كتاب الادب (٤٩٨٤) شیخ البانی ؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ [صحيح الترغيب (٣١٢٩)] حافظ زبیر علی زئی نے اس کی سند کو صحیح کہا ہے۔]

[3] [صحيح بالشواهد: النسائی فی عمل اليوم والليلة (٥٥٩)] شیخ البانی ؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ [صحيح الترغيب (٣١٧٨)] حافظ زبیر علی زئی نے فرمایا ہے کہ اس کی سند ضعیف ہے لیکن یہ شواہد کی وجہ سے صحیح ہے۔]

[4] [ضعيف جدا: ابن السبكي في الطبقات الشافعيه (٦/١) الخطيب في الجامع لأخلاق الراوي وآداب السامع (١٢٨/٢)] اس کی سند میں احمد بن محمد بن عمران ضعیف ہے۔ شیخ البانی ؒ نے اس روایت کو سخت ضعیف کہا ہے۔ [ارواء الغليل (١) ضعيف الجامع الصغير (٤٢٤٥) تمام المنة (ص: ٣٣٣) ضعيف ابن ماجه (١٨٩٤) ضعيف ابوداود (٤٨٤٠) ضعيف الترغيب (٩٥٨)] حافظ زبیر علی زئی نے اسے ضعیف کہا ہے۔]

[5] [صحيح: ترمذی: كتاب الطهارة: باب ما ذكر من التسمية عند دخول الخلاء (٦٠٦) ابن ماجه: كتاب الطهارة: باب ما يقول الرجل اذا دخل الخلاء (٢٩٧) ابن السنی (ص: ٨)] شیخ البانی ؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ [ارواء الغليل (٥٠)] حافظ زبیر علی زئی فرماتے ہیں کہ یہ روایت اپنے تمام شواہد کے ساتھ ضعیف ہے۔ مولانا مبشر احمد ربانی نے بھی اسے ضعیف کہا ہے۔]

[6] [حسن: ابن ماجه: كتاب الطهارة: باب ما جاء في التسمية في الوضوء (٣٩٩) ابو داؤد: كتاب الطهارة باب في التسمية على الوضوء (١٠١) مستدرك حاكم (١٤٦/١) دارقطني (٧٩/١)] شیخ البانی ؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ [صحيح الترغيب (٢٠٤) صحيح الجامع الصغير (٧٥١٤) صحيح ابوداود (٩٠) ارواء الغليل (٨١) المشكاة (٤٠٤)] حافظ زبیر علی زئی فرماتے ہیں کہ یہ روایت شاہد کے ساتھ حسن ہے۔ مولانا مبشر احمد ربانی نے بھی اسے حسن کہا ہے۔]

حسن ہے بعض علماء تو وضو کے وقت آغاز میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنا واجب بتاتے ہیں۔ بعض مطلق وجوب کے قائل ہیں۔

جانور کو ذبح کرتے وقت بھی اس کا پڑھنا مستحب ہے۔ امام شافعی رحمہ اللہ اور ایک جماعت کا یہی خیال ہے۔ بعض نے یاد آنے کے وقت اور بعض نے مطلقاً اسے واجب کہا ہے اس کا تفصیلی بیان عنقریب آئے گا ان شاء اللہ تعالیٰ۔

امام رازی رحمہ اللہ نے اپنی تفسیر میں اس آیت کی فضیلت میں بہت سی احادیث نقل کی ہیں۔ ایک میں ہے کہ ”جب تو اپنی بیوی کے پاس جائے اور بسم اللہ پڑھ لے اور اللہ کوئی اولاد بخشے تو اس کے اپنے اور اس کی اولاد کے سانسوں کی گنتی کے برابر تیرے نامہ اعمال میں نیکیاں لکھی جائیں گی۔“ لیکن یہ روایت بالکل بے اصل ہے، میں نے تو یہ کہیں کسی معتبر کتاب میں نہیں پائی۔ کھاتے وقت بھی بسم اللہ پڑھنی مستحب ہے۔ صحیح مسلم میں ہے کہ ”رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر بن ابوسلمہ رضی اللہ عنہ سے فرمایا (جو آپ کی پرورش میں حضرت ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے اگلے خاوند سے تھے) کہ بسم اللہ کہو اور اپنے داہنے ہاتھ سے کھایا کرو اور اپنے سامنے سے نوالہ اٹھایا کرو۔“ [1] بعض علماء اس وقت بھی بسم اللہ کا کہنا واجب بتلاتے ہیں۔

بیوی سے ملنے (جماع) کے وقت بھی بسم اللہ پڑھنی چاہیے۔ صحیحین میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ”رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی اپنی بیوی سے ملنے کا ارادہ کرے تو یہ پڑھے ﴿بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ جَنِّبْنَا الشَّيْطَانَ وَجَنِّبِ الشَّيْطَانَ مَا رَزَقْتَنَا﴾ یعنی اے اللہ ہمیں اور جو ہمیں تو دے اسے شیطان سے بچا۔“ فرماتے ہیں کہ اگر اس جماع سے حمل ٹھہر جائے تو اس بچہ کو شیطان کبھی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ [2]

یہاں سے یہ بھی معلوم ہوا کہ ﴿بِسْمِ اللّٰهِ﴾ کی ”ب“ کا تعلق کس سے ہے نحویوں کے اس میں دو قول ہیں اور دونوں ہی تقریباً ہم خیال ہیں۔ بعض اسم کہتے ہیں اور بعض فعل، ہر ایک کی دلیل قرآن سے ملتی ہے جو لوگ اسم کے ساتھ متعلق بتاتے ہیں وہ تو کہتے ہیں کہ ﴿بِسْمِ اللّٰهِ اِبْتِدَائِیْ﴾ یعنی اللہ کے نام سے میری ابتداء ہے۔ قرآن میں ہے ﴿اِرْكَبُوْا فِيْهَا بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖهَا وَمُرْسٰهَا﴾ [3] الخ اس میں اسم یعنی مصدر ظاہر کر دیا گیا ہے اور جو لوگ فعل مقدر بتاتے ہیں چاہے وہ امر ہو یا خبر۔ جیسے کہ ﴿اِبْدَا بِسْمِ اللّٰهِ﴾ اور ﴿اِبْتَدَأْتُ بِسْمِ اللّٰهِ﴾ ان کی دلیل آیت ﴿اِقْرَاْ بِاسْمِ﴾ [4] الخ ہے۔ دراصل دونوں ہی صحیح ہیں، اس لیے کہ فعل کے لیے بھی مصدر کا ہونا ضروری ہے تو اختیار ہے کہ فعل کو مقدر مانا جائے اور اس کے مصدر کو مطابق اس فعل کے جس کا نام پہلے لیا گیا

---

[1] [صحیح: صحیح بخاری : كتاب الاطعمة : باب التسمية على الطعام (٥٣٧٦) صحيح مسلم : كتاب الاشربة : باب آداب الطعام (٢٠٢٢) مسند احمد (٤/٢٦)]

[2] [صحیح: صحیح بخاری : كتاب الوضوء : باب التسمية علىٰ كل حال (١٤١) و كتاب الدعوات : باب ما يقول اذا اتى اهله (٦٣٨٨) و كتاب النكاح : باب ما يقول اذا تى اهله (٥١٦٥) و كتاب بدء الخلق : باب صفة ابليس وجنوده (٣٢٧١) صحيح مسلم : كتاب النكاح : باب ما يستحب ان يقوله عند الجماع (١٤٣٤) ترمذی : كتاب النكاح : باب ما يقول اذا دخل على اهله (١٠٩٢) ابو داؤد : كتاب النكاح : باب فی جامع النكاح (٢١٦١) ابن ماجه : كتاب النكاح : باب ما يقول الرجل اذا دخلت عليه اهله (١٩١٩)]

[3] [سورہ ھود: آیت ٤١]

[4] [سورہ العلق: آیت ١]

ہے۔ کھڑا ہونا ہو‘ بیٹھنا ہو‘ کھانا‘ پینا ہو‘ قرآن کا پڑھنا ہو‘ وضو اور نماز وغیرہ ہو‘ ان سب کے شروع میں برکت حاصل کرنے کے لیے‘ امداد چاہنے کے لیے اور قبولیت کے لیے اللہ تعالیٰ کا نام لینا مشروع ہے۔ واللہ اعلم۔

ابن جریر اور ابن ابی حاتم میں روایت ہے ”حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ جب سب سے پہلے جبرئیل علیہ السلام محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی لے کر آئے تو فرمایا اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)! کہیے ﴿اَسْتَعِيْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ﴾ پھر کہا کہیے ﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ مقصود یہ تھا کہ اٹھنا‘ بیٹھنا‘ پڑھنا سب اللہ کے نام سے شروع ہو۔“ (۱)

**کچھ اور تفصیل:** اسم یعنی نام ہی مسمی یعنی نام والا ہے یا کچھ اور اس میں اہل علم کے تین قول ہیں ایک تو یہ کہ اسم ہی مسمی ہے۔ ابوعبیدہ کا اور سیبویہ کا بھی یہی قول ہے۔ باقلانی اور ابن فورک کی رائے بھی یہی ہے۔ ابن خطیب رازی اپنی تفسیر کے مقدمات میں لکھتے ہیں۔ حشویہ اور کرامیہ اور اشعریہ تو کہتے ہیں اسم نفس مسمی ہے اور نفس تسمیہ کا غیر ہے اور معتزلہ کہتے ہیں کہ اسم مسمی کا غیر ہے اور نفس تسمیہ ہے۔ ہمارے نزدیک اسم مسمی کا بھی غیر ہے اور تسمیہ کا بھی۔ ہم کہتے ہیں کہ اگر اسم سے مراد لفظ ہے جو آوازوں کے ٹکڑوں اور حروف کا مجموعہ ہے تو بالبداہت ثابت ہے کہ یہ مسمی کا غیر ہے اور اگر اسم سے مراد ذات مسمی ہے تو یہ وضاحت کو ظاہر کرتا ہے جو محض بیکار ہے۔ ثابت ہوا کہ اس بیکار بحث میں پڑنا ہی فضول ہے۔ اس کے بعد جو لوگ اسم اور مسمی کے فرق پر اپنے دلائل لائے ہیں‘ ان کا کہنا ہے محض اسم ہوتا ہے مسمی ہوتا ہی نہیں۔ جیسے معدوم کا لفظ۔ کبھی ایک مسمی کے کئی اسم ہوتے ہیں جیسے مترادف۔ کبھی اسم ایک ہوتا ہے اور مسمی کئی ایک ہوتے ہیں جیسے مشترک۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اسم اور چیز ہے اور مسمی اور چیز ہے۔ یعنی نام الگ ہے۔ اور نام والا الگ ہے۔ اور دلیل سنیے کہتے ہیں اسم تو لفظ ہے دوسرا عرض ہے۔ مسمی کبھی ممکن یا واجب ذات ہوتی ہے۔ اور سنیے اگر اسم ہی کو مسمی مانا جائے تو چاہیے کہ آگ کا نام لیتے ہی حرارت محسوس ہو اور برف کا نام لیتے ہی ٹھنڈک پہنچے۔ جبکہ کوئی عقل منداس کی تصدیق نہیں کرتا۔

اور دلیل سنیے اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ اللہ کے بہت سے بہترین نام ہیں‘ تم ان ناموں سے اسے پکارو۔ (۲)
حدیث شریف میں ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام ہیں (۳) تو خیال کیجیے کہ نام کس قدر بکثرت ہیں حالانکہ مسمی ایک ہی ہے اور وہ اللہ تعالیٰ وحدہ لاشریک لہ ہے اسی طرح ”اَسْمَاء“ کو اللہ کی طرف اس آیت میں مضاف کرنا‘ اور جگہ فرمانا: ﴿فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ﴾ (۴) وغیرہ یہ اضافت بھی اسی کا تقاضا کرتی ہے کہ اسم اور ہو اور مسمی اور کیونکہ اضافت کا مقتضا مغائرت کا ہے۔ اسی طرح یہ حکم دیا کہ ﴿فَادْعُوْهُ بِهَا﴾ (۵) یعنی اللہ تعالیٰ کو اس

---

(۱) [**ضعیف ومنقطع:** تفسیر ابن جریر الطبری (۱۳۷۔ ۱۳۸)] اس میں بشر بن عمارہ راوی ضعیف ہے۔ شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے اس روایت کو ضعیف و منقطع کہا ہے۔]

(۲) [سورۃ الاعراف: آیت ۱۸۰]

(۳) [**صحیح:** صحیح مسلم: کتاب الذکر والدعاء: باب فی اسماء اللہ تعالی (۲۶۷۷)]

(۴) [سورہ الواقعہ: آیت ۷۴] (۵) [سورہ الاعراف: آیت ۱۸۰]

کے ناموں کے ساتھ پکارو۔ یہ بھی اس امر کی دلیل ہے کہ نام اور ہے اور نام والا اور۔

اب ان کے دلائل بھی سنیے جو اسم اور مسمی کو ایک ہی بتاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: ﴿تَبَارَكَ اسْمُ رَبِّكَ﴾ (الرحمٰن / ۷۸) الخ جلال واکرام والے تیرے رب کا بابرکت نام ہے۔ تو نام کو برکتوں والا فرمایا حالانکہ خود اللہ تعالیٰ برکتوں والا ہے۔ اس کا آسان جواب یہ ہے کہ اس مقدس ذات کی وجہ سے اس کا نام بھی عظمتوں والا ہے ان کی دوسری دلیل یہ ہے کہ جب کوئی شخص کہے کہ زینب پر طلاق ہے تو طلاق اس کی بیوی جس کا نام زینب ہے ہو جاتی ہے۔ اگر نام اور نام والے میں فرق ہوتا تو نام پر طلاق پڑتی ' نام والے پر کیسے پڑتی ؟ اس کا جواب یہ ہے کہ اس سے مراد یہی ہوتی ہے کہ اس ذات پر طلاق ہے جس کا نام زینب ہے۔ تسمیہ کا اسم سے الگ ہونا اس دلیل کی بنا پر ہے کہ تسمیہ کہتے ہیں کسی کا نام مقرر کرنے کو اور ظاہر ہے یہ اور چیز ہے اور نام والا اور چیز ہے۔ رازی کا قول یہی ہے یہ سب کچھ تو لفظ ''باسم'' کے متعلق تھا اب لفظ ''اللہ'' کے متعلق سنیے۔ اللہ خاص نام ہے رب تبارک وتعالیٰ کا۔ کہا جاتا ہے کہ اسم اعظم یہی ہے اس لیے کہ تمام عمدہ صفتوں کے ساتھ ہی موصوف ہوتا ہے۔ جیسے کہ قرآن پاک میں ہے ﴿هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ﴾ (الحشر/ ۲۲) الخ یعنی وہی اللہ ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں ظاہر و باطن کا جاننے والا ہے' جو رحم کرنے والا مہربان ہے۔ وہی اللہ جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں' جو بادشاہ ہے پاک ہے' سلامتی والا ہے' امن دینے والا ہے' محافظ ہے' غلبہ والا ہے' زبردست ہے' بڑائی والا ہے' وہ ہر شرک سے اور شرک کی چیز سے پاک ہے۔ وہی اللہ پیدا کرنے والا' مادہ کو بنانے والا' صورت بخشنے والا ہے۔ اس کے لیے بہترین پاکیزہ نام ہیں' آسمان وزمین کی تمام چیزیں اس کی تسبیح بیان کرتی ہیں۔ وہ عزتوں اور حکمتوں والا ہے۔ ان آیتوں میں تمام نام صفاتی ہیں' اور لفظ اللہ ہی کی صفت ہیں یعنی اصلی نام اللہ ہے۔ دوسری جگہ فرمایا کہ اللہ ہی کے لیے ہیں پاکیزہ اور عمدہ عمدہ نام۔

**اللہ تعالیٰ کا اپنے تمام صفاتی نام خود تجویز فرمانا:** پس تم اس کو ان ہی ناموں سے پکارو۔ اور فرماتا ہے۔ اللہ کو پکارو۔ یا رحمٰن کو پکارو۔ جس نام سے پکارو۔ اسی کے پیارے پیارے اور اچھے اچھے نام ہیں۔ [1] بخاری و مسلم میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام ہیں۔ ایک کم ایک سو' جو انہیں یاد کر لے جنتی ہے۔ [2]

ترمذی اور ابن ماجہ کی روایت میں ان ناموں کی تفصیل بھی آئی ہے [3] اور دونوں کی روایتوں میں الفاظ کی

---

[1] [سورة بنی اسرائیل: آیت ۱۱۰]

[2] **[صحیح**: صحیح بخاری : کتاب التوحید : باب ان الله مائة اسم الا واحدة (۷۳۹۲) صحیح مسلم : کتاب الذکر والدعاء : باب فی اسماء الله تعالی (۲۶۷۷)]

[3] **[ضعیف**: ترمذی : کتاب الدعوات (۳۵۰۷) ابن ماجه : کتاب الدعاء : باب اسماء الله عزو جل (۳۸۶۱) بغوی (۱۲۵۷) حاکم (۱/۱۲) بیهقی (۲۷/۱۰) حاکم (۱۶/۱)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [ضعیف ترمذی (۶۹۶)] حافظ زبیر علی زئی اور مولانا مبشر احمد ربانی نے بھی اسے ضعیف کہا ہے۔]

کچھ تبدیلی کچھ کمی زیادتی بھی ہے۔ رازی رحمہ اللہ نے اپنی تفسیر میں بعض لوگوں سے روایت کی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے پانچ ہزار نام ہیں۔ ایک ہزار قرآن شریف اور صحیح حدیث میں ہیں اور ایک ہزار توراۃ میں اور ایک ہزار انجیل میں اور ایک ہزار زبور میں ہیں اور ایک ہزار لوح محفوظ میں۔

اللہ ہی وہ نام ہے جو سوائے اللہ تبارک وتعالیٰ کے کسی اور کا نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ آج تک عرب کو یہ بھی معلوم نہیں کہ اس کا اشتقاق کیا ہے اس کا باب کیا ہے بلکہ ایک بہت بڑی نحویوں کی جماعت کا خیال ہے کہ یہ اسم جامد ہے اور اس کا کوئی اشتقاق ہے ہی نہیں۔ قرطبی رحمہ اللہ نے علماء کرام کی ایک بڑی جماعت کا یہی مذہب نقل کیا ہے جن میں سے حضرت امام شافعی رحمہ اللہ امام خطابی رحمہ اللہ امام الحرمین رحمہ اللہ امام غزالی رحمہ اللہ بھی شامل ہیں۔ خلیل اور سیبویہ سے روایت ہے کہ الف لام اس میں لازم ہے۔ امام خطابی نے اس کی ایک دلیل یہ دی ہے کہ یا اللہ تو کہہ سکتے ہیں مگر یا الرحمٰن کہتے کسی کو نہیں سنا اگر لفظ اللہ میں الف لام اصل کلمہ کا نہ ہوتا تو اس پر ندا کا لفظ یا داخل نہ ہو سکتا کیونکہ قواعد عربی کے لحاظ سے حرف ندا کا لفظ لام والے اسم پر داخل ہونا جائز نہیں۔

بعض لوگوں کا یہ قول بھی ہے کہ یہ مشتق ہے اور اس پر روبہ بن عجاج کا ایک شعر دلیل لاتے ہیں جس میں مصدر تَأَلُّهُ کا بیان ہے جس کا ماضی مضارع "اَلِـهَ يَأْلَهُ اَلْهَةً" اور "تَأَلُّهًا" ہے جیسے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ وہ "وَيَذَرَكَ وَاَلْهَتَكَ" پڑھتے تھے۔ مراد اس سے عبادت ہے۔ یعنی اس کی عبادت کی جاتی ہے اور وہ کسی کی عبادت نہیں کرتا۔ مجاہد وغیرہ کہتے ہیں۔ بعض نے اس پر اس آیت سے دلیل پکڑی ہے کہ ﴿وَهُوَ اللّٰهُ فِى السَّمٰوٰتِ وَفِى الْاَرْضِ﴾ ① اور آیت میں ہے ﴿وَهُوَ الَّذِىْ فِى السَّمَآءِ اِلٰهٌ وَّفِى الْاَرْضِ اِلٰـهٌ﴾ ② یعنی وہی اللہ ہے آسمانوں میں اور زمین میں۔ وہی ہے جو آسمان میں معبود ہے اور زمین میں معبود ہے۔ سیبویہ خلیل سے نقل کرتے ہیں کہ اصل میں یہ "اِلٰهٌ" تھا جیسے "فِعَالٌ" پھر ہمزہ کے بدلے الف ولام لایا گیا جیسے "النَّاس" کہ اس کی اصل "اُنَاسٌ" ہے۔ بعض نے کہا ہے کہ اس لفظ کی اصل "لاهٌ" ہے الف لام حرف تعظیم کے طور پر لایا گیا ہے۔ سیبویہ کا بھی پسندیدہ قول یہی ہے۔ عرب شاعروں کے شعروں میں بھی یہ لفظ ملتا ہے۔ کسائی اور فرا کہتے ہیں کہ اس کی اصل اَلْاِلٰـه تھی ہمزہ کو حذف کیا اور پہلے لام کو دوسرے میں ادغام کیا جیسے کہ ﴿لٰكِنَّا هُوَ اللّٰهُ رَبِّىْ﴾ ③ میں "لٰكِنْ اَنَا" کا "لٰكِنَّا" ہوا ہے۔ چنانچہ حسن کی قرات میں "لٰكِنْ اَنَا" ہی ہے اور اس کا اشتقاق وَلِهَ سے ہے اور اس کے معنی "تَحَيَّرَ" ہیں "وَلْهٌ" عقل کے چلے جانے کو کہتے ہیں۔ عربی میں "رَجُلٌ وَالِهٌ" اور "اِمْرَاَةٌ وَلْهٰى" اور "مَوْلُوْهَةٌ" اس وقت کہتے ہیں جب وہ جنگل میں بھیج دیا جائے۔ چونکہ ذات باری تعالیٰ میں اور اسکی صفتوں کی تحقیق میں عقل حیران و پریشان ہو جاتی ہے اس لیے اس پاک ذات کو اللہ کہا جاتا ہے۔ اس بنا پر اصل میں یہ لفظ "وِلاهٌ" تھا۔ واؤ کو ہمزہ سے بدل دیا گیا جیسے کہ "وِشَاحٌ" اور "وِسَادَةٌ" میں اشاح اور اسادہ کہتے ہیں۔

---

① [سورۃ الانعام : آیت ۳] ② [سورۃ الزخرف : آیت ۸۴]

③ [سورۃ الکھف : آیت ۳۸]

رازی کہتے ہیں کہ یہ لفظ "اَلِهْتُ اِلٰی فُلَانَ" سے مشتق ہے جو کہ معنی میں "سَکَنْتُ" کے ہے یعنی میں نے فلاں سے سکون اور راحت حاصل کی۔ چونکہ عقل کا سکون صرف ذات باری تعالیٰ کے ذکر سے ہے اور روح کی حقیقی خوشی اسی کی معرفت میں ہے اس لیے کہ علی الاطلاق کامل وہی ہے' اس کے سوا اور کوئی نہیں اسی وجہ سے اللہ کہا جاتا ہے۔ قرآن مجید میں ہے ﴿اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ﴾ ① الخ یعنی ایمانداروں کے دل صرف اللہ تعالیٰ کے ذکر سے ہی اطمینان حاصل کرتے ہیں۔ ایک قول یہ بھی ہے کہ یہ لَاهَ يَلُوْهُ سے ماخوذ ہے۔ جس کے معنی چھپ جانے اور حجاب کرنے کے ہیں اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ اَلِهَ الْفَصِيْلُ سے ہے چونکہ بندے اسی کی طرف تضرع اور زاری سے جھکتے ہیں اسی کے دامن رحمت کا پلہ ہر حال میں تھامتے ہیں' اس لیے اسے اللہ کہا گیا ایک قول یہ بھی ہے کہ عرب "اَلِهَ الرَّجُلُ يَاْلَهُ" اس وقت کہتے ہیں جب کسی اچانک امر سے کوئی گھبرا اٹھے اور دوسرا اسے پناہ دے اور بچالے چونکہ تمام مخلوق کو ہر مصیبت سے نجات دینے والا اللہ سبحانہ وتعالیٰ ہے' اس لیے اس کو اللہ کہتے ہیں۔ جیسے کہ قرآن کریم میں ہے ﴿وَهُوَ يُجِيْرُ وَلَا يُجَارُ عَلَيْهِ﴾ ② یعنی وہی بچاتا ہے اور اس کے مقابل میں کوئی نہیں بچایا جاتا۔ (وَهُوَ مُنْعِمٌ) حقیقی منعم وہی ہے فرماتا ہے تمہارے پاس جتنی نعمتیں ہیں وہ سب اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی ہیں' وہی ③ ﴿مُطْعِمْ﴾ ہے فرمایا ہے وہ کھلاتا ہے اور اسے کوئی نہیں کھلاتا ④ وہی موجد ہے فرماتا ہے ہر چیز کا وجود اللہ کی طرف سے ہے۔ ⑤ رازی رحمہ اللہ کا مختار مذہب یہی ہے کہ لفظ اللہ مشتق نہیں ہے۔ خلیل' سیبویہ اکثر اصولیوں اور فقہاء کا یہی قول ہے' اس کی بہت سی دلیلیں بھی ہیں اگر یہ مشتق ہوتا تو اس کے معنی میں بہت سے افراد کی شرکت ہوتی حالانکہ ایسا نہیں۔

پھر اس لفظ کو موصوف بنایا جاتا ہے اور بہت سی اس کی صفتیں آتی ہیں جیسے رحمٰن' رحیم' مالک' قدوس وغیرہ تو معلوم ہوا کہ یہ مشتق نہیں۔ قرآن میں ایک جگہ ﴿عَزِيْزِ الْحَمِيْدِ اللّٰهِ﴾ ⑥ الخ جو آتا ہے وہاں یہ عطف بیان ہے۔ ایک دلیل اس کے مشتق نہ ہونے کی یہ بھی ہے "هَلْ تَعْلَمُ لَهٗ سَمِيًّا" ⑦ یعنی کیا اس کا ہم نام بھی کوئی جانتے ہو؟ لیکن یہ غور طلب ہے۔ واللہ اعلم۔

بعض لوگوں نے یہ بھی کہا ہے کہ یہ لفظ عبرانی ہے لیکن رازی رحمہ اللہ نے اس قول کو ضعیف کہا ہے اور فی الواقع ضعیف ہے بھی۔ رازی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ "مخلوق کی دو قسمیں ہیں ایک وہ جو معرفت الٰہی کے کنارے پر پہنچ گئے دوسرے وہ جو اس سے محروم ہیں جو حیرت کے اندھیروں میں اور جہالت کی پرخار وادیوں میں پڑے ہیں وہ تو عقل کو رو بیٹھے اور روحانی کمالات کو کھو بیٹھے ہیں لیکن جو ساحل معرفت پر پہنچ چکے ہیں جو نورانیت کے وسیع باغوں میں جا ٹھہرے جو کبریائی اور جلال کی وسعت کا اندازہ کر چکے ہیں وہ بھی یہاں تک پہنچ کر حیران و ششدر رہ گئے ہیں۔

---

① [سورۃ الرعد : آیت ۲۸] ② [سورۃ المومنون : آیت ۸۸] ③ [سورۃ النمل: آیت ۵۳]

④ [سورۃ الانعام : آیت ۱٤] ⑤ [سورۃ النسآء : آیت ۷۸] ⑥ [ابراھیم: آیت ۱-۲]

⑦ [سورۃ مریم : آیت ٦٥]

غرض ساری مخلوق اس کی پوری معرفت سے عاجز اور سرگشتہ وحیران ہے۔ ان معانی کی بناء پر اس پاک ذات کا نام اللہ ہے۔ ساری مخلوق اس کی محتاج' اس کے سامنے جھکنے والی اور اس کی تلاش کرنے والی ہے۔ اس حقیقت کی وجہ سے اسے اللہ کہتے ہیں۔ جیسا کہ خلیل کا قول ہے عرب کے محاورے میں ہر اونچی اور بلند چیز کو ''لاہ'' کہتے ہیں۔ سورج جب طلوع ہوتا ہے تب بھی وہ کہتے ہیں ''لَاهَتِ الشَّمْسُ'' چونکہ پروردگار عالم بھی سب سے بلند وبالا ہے اس کو بھی اللہ کہتے ہیں۔ اور اِلٰہَ کے معنی عبادت کرنے اور تَأَلَّہَ کے معنی حکم برداری اور قربانی کرنے کے ہیں اور رب عالم کی عبادت کی جاتی ہے اور اس کے نام پر قربانیاں کی جاتی ہیں اس لیے اسے اللہ کہتے ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کی قرات میں ہے ''وَيَذَرَكَ وَاٰلِهَتَكَ'' اس کی اصل اَلْاِلٰـهُ ہے پس صرف کلمہ کی جگہ پر جو ہمزہ ہے وہ حذف کی گئی۔ پھر نفس کلمہ کا لام زائد لام سے جو تعریف کے لیے لایا گیا ہے مل گیا اور پھر ایک کو دوسرے میں مدغم کردیا گیا تو ایک لام مشدد رہ گیا اور تعظیماً اللہ کہا گیا۔ یہ تو تفسیر لفظ ''اللہ'' کی تھی۔

الرحمٰن اور الرحیم کی تشریح: ﴿اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ یہ دونوں نام رحمت سے مشتق ہیں۔ دونوں میں مبالغہ ہے الرحمٰن میں رحیم سے زیادہ مبالغہ ہے۔ علامہ ابن جریر رحمہ اللہ کے قول سے معلوم ہوتا ہے وہ بھی ان معنوں سے متفق ہیں گویا اس پر اتفاق ہے۔ بعض سلف کی تفسیروں سے بھی یہ معلوم ہوتا ہے ان معنوں پر مبنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا قول بھی پہلے گذر چکا ہے کہ رحمٰن سے مراد دنیا اور آخرت میں رحم کرنے والا اور رحیم سے مراد آخرت میں رحم کرنے والا ہے۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ رحمٰن مشتق نہیں ہے اگر یہ اس طرح ہوتا تو مرحوم کے ساتھ ملتا۔ حالانکہ قرآن میں ﴿بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَحِيْمًا﴾ (الاحزاب/ ٤٣) آیا ہے۔ مبرد کہتے ہیں رحمٰن عبرانی نام ہے عربی نہیں۔ ابواسحاق زجاج معانی القرآن میں کہتے ہیں کہ احمد بن یحییٰ رحمہ اللہ کا قول ہے کہ رحیم عربی لفظ ہے اور رحمٰن عبرانی ہے دونوں کو جمع کردیا گیا ہے۔ لیکن ابواسحاق فرماتے ہیں ''اس قول کو دل نہیں مانتا۔'' قرطبی رحمہ اللہ فرماتے ہیں ''اس لفظ کے مشتق ہونے کی یہ دلیل ہے کہ ترمذی کی صحیح حدیث میں ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ میں رحمٰن ہوں میں نے رحم کو پیدا کیا اور اپنے نام میں سے ہی اس کا نام مشتق کیا۔ اس کے ملانے والے کو میں ملاؤں گا اور اس کے توڑنے والے کو کاٹ دوں گا۔'' [1]

اب اس صریح حدیث کے ہوتے ہوئے مخالفت اور انکار کرنے کی کوئی گنجائش نہیں۔ رہا کفار عرب کا اس نام سے انکار کرنا یہ محض ان کی جہالت کا ایک کرشمہ تھا۔ قرطبی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ رحمٰن اور رحیم کے ایک ہی معنی ہیں اور جیسے ''نَدْمَانٌ'' اور ''نَدِيْمٌ'' ابوعبید کا بھی یہی خیال ہے۔ ایک قول یہ بھی ہے کہ ''فَعْلَانٌ فَعِيْلٌ'' کی طرح نہیں۔ فعلان میں مبالغہ ضروری ہوتا ہے جیسے غَضْبَانٌ اسی شخص کو کہہ سکتے ہیں۔ جو بہت ہی غصہ والا ہو اور فعیل

[1] [صحیح :ابو داؤد : کتاب الزکاۃ : باب فی صلۃ الرحم (١٦٩٤) ترمذی : کتاب البر و الصلۃ : باب ما جآء فی قطعیۃ الرحم (١٩٠٧) ابن ابی شیبہ (٥٣٥/٨) حاکم (١٥٧/٤) مسند احمد (١٩٤/١) حمیدی (٦٥) الادب المفرد (٥٣) عبدالرزاق (٢٠٢٣٤)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔[صحیح الترغیب (٢٥٢٨) السلسلۃ الصحیحۃ (١٩/٢) صحیح الجامع الصغیر (٤٣١٤)] مولانا مبشر احمد ربانی بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

صرف فاعل اور صرف مفعول کے لیے بھی آتا ہے جو مبالغہ سے خالی ہوتا ہے۔ ابوعلی فارسی کہتے ہیں کہ ''رحمٰن عام اسم ہے جو ہر قسم کی رحمتوں کو شامل ہے اور صرف اللہ تعالیٰ کے ساتھ مخصوص ہے۔ رحیم باعتبار مومنوں کے ہے فرمایا ہے ﴿وَكَانَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَحِيْمًا﴾ (الاحزاب / ٤٣) مومنوں کے ساتھ رحیم ہے۔''

ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ''یہ دونوں نام رحمت و رحم والے ہیں' ایک میں دوسرے سے زیادہ رحمت و رحم ہے۔'' [1] حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی اس روایت میں لفظ اَرَقُّ ہے اس کے معنی خطابی وغیرہ اَرْفَقُ کرتے ہیں جیسے کہ حدیث میں ہے کہ ''اللہ تعالیٰ رفیق یعنی شفیق اور مہربانی والا ہے وہ ہر کام میں نرمی اور آسانی کو پسند کرتا ہے وہ نرمی اور آسانی کرنے والے پر وہ نعمتیں مرحمت فرماتا ہے جو سختی کرنے والے پر عطا نہیں فرماتا۔'' [2] ابن المبارک رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''رحمٰن اسے کہتے ہیں کہ جب اس سے جو مانگا جائے عطا فرمائے اور رحیم وہ ہے کہ جب اس سے نہ مانگا جائے وہ غضبناک ہو۔'' ترمذی کی حدیث میں ہے ''جو شخص اللہ تعالیٰ سے نہ مانگے اللہ تعالیٰ اس پر غضبناک ہوتا ہے۔'' [3] بعض شاعروں کا قول ہے کہ

اللّٰهُ يَغْضَبُ اِنْ تَرَكْتَ سُؤَالَهُ
وَبَنِيْ آدَمَ حِيْنَ يُسْئَلُ يَغْضَبُ

یعنی اللہ تعالیٰ سے نہ مانگو تو وہ ناراض ہوتا ہے اور بنی آدم سے مانگو تو وہ بگڑتے ہیں۔ عزرمی فرماتے ہیں کہ رحمٰن کے معنی تمام مخلوق پر رحم کرنے والا اور رحیم کے معنی مومنوں پر رحم کرنے والا ہے۔ [4] دیکھئے قرآن کریم کی دو آیتوں ﴿ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ﴾ [5] اور ﴿اَلرَّحْمٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى﴾ [6] میں استویٰ کے ساتھ رحمٰن کا لفظ ذکر کیا تاکہ تمام مخلوق کو یہ لفظ اپنے عام رحم و کرم کے معنی سے شامل ہو سکے اور مومنوں کے ذکر کے ساتھ لفظ رحم فرمایا: ﴿وَكَانَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَحِيْمًا﴾ [7] پس معلوم ہوا کہ رحمٰن میں مبالغہ بہ نسبت رحیم کے بہت زیادہ ہے۔ لیکن حدیث کی ایک دعا میں ﴿يَا رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ

---

[1] [تفسیر قرطبی (۱/۱۰۵)]

[2] [صحیح : صحیح مسلم : کتاب البر و الصلة (۲۵۹۳) ابو داود : کتاب الادب : باب فی الرفق (۴۸۰۷) ابن ماجه (۳۶۸۸)]

[3] [حسنه الالبانی : شیخ البانی ؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ [صحیح ترمذی (۲٦۸٦) السلسلة الصحیحة (۳٦۵٤) صحیح الأدب المفرد (۲۵٦) تحقیق شرح العقیدة الطحاویة (۵۱۹)] مزید دیکھئے: ترمذی : کتاب الدعوات : (۳۳۷۳) ابن ماجه : کتاب الدعاء : باب فضل الدعاء (۳۸۲۷) مسند ابو یعلی (٦٦۵۵) مستدرك حاکم (۱/۴۹۱) مسند احمد (٤۷۷/۵) الادب المفرد (٦۵۸) بغوی فی شرح السنة (۵/۱۸۸) مسند بزار (۲/۲۳۲) الکامل لابن عدی (۷/۲۷۵۰)] شیخ ابو اسحاق حوینی فرماتے ہیں کہ یہ حدیث ضعیف ہے۔ [الفتاوی الحدیثیة (۱/۱۹۳)] حافظ زبیر علی زئی نے فرمایا ہے کہ یہ روایت ضعیف ہے کیونکہ اس کی سند میں ابو صالح خوزی لین الحدیث راوی ہے۔]

[4] [تفسیر ابن جریر الطبری (۱/۱۲۷)]

[5] [سورہ الفرقان : آیت ۵۹]

[6] [سورہ طه : آیت ۵]

[7] [سورہ الاحزاب : آیت ٤۳]

﴿وَرَحِيمَهُمَا﴾ ① بھی آیا ہے۔ رحمٰن یہ نام بھی اللہ تعالیٰ کے ساتھ مخصوص ہے اس کے سوا کسی دوسرے کا نام نہیں۔ جیسے کہ فرمان ہے کہ اللہ کو پکارو یا رحمٰن کو جس نام سے چاہو اسے پکارو اس کے بہت اچھے اچھے نام ہیں۔ ایک اور آیت میں ہے ﴿وَسْئَلْ مَنْ اَرْسَلْنَا﴾ ② الخ یعنی ان سے پوچھ لو کہ تجھ سے پہلے ہم نے جو رسول بھیجے تھے کیا انہوں نے رحمٰن کے سوا کسی کو معبود کہا تھا کہ ان کی عبادت کی جائے جب مسیلمہ کذاب نے بڑھ چڑھ کر دعوے شروع کیے اور اپنا نام رحمٰن الیمامہ رکھا تھا تو پروردگار نے اسے بے انتہا رسوا اور برباد کیا' وہ جھوٹ اور کذب کی علامت مشہور ہو گیا۔ آج اسے مسیلمہ کذاب کہا جاتا ہے اور ہر جھوٹے دعویدار کو اس کے ساتھ تشبیہ دی جاتی ہے۔ ہر دیہاتی اور شہری ہر کچے پکے گھر والا اسے بخوبی جانتا ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ رحیم میں رحمٰن سے زیادہ مبالغہ ہے اس لیے کہ اس لفظ کے ساتھ اگلے لفظ کی تاکید کی گئی ہے اور تاکید بہ نسبت اس کے کہ جس کی تاکید کی جائے زیادہ قوی ہوتی ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ یہاں تاکید ہے ہی نہیں بلکہ یہ تو صفت ہے اور صفت میں یہ قاعدہ نہیں۔ پس اللہ تعالیٰ کا نام لیا گیا جس نام میں بھی اس کا کوئی شریک نہیں' سب سے پہلے اس کی صفت رحمٰن بیان کی گئی ہے اور یہ نام رکھنا بھی دوسروں کو ممنوع ہے جیسے فرمادیا کہ اللہ کو یا رحمٰن کو پکارو جس نام سے چاہو پکارو اس کے لیے اسماء حسنیٰ بہت سارے ہیں۔ مسیلمہ نے بدترین جرات کی لیکن برباد ہوا اور اس کے گمراہ ساتھیوں کے سوا اس کی قدر کسی کے دل میں نہ آئی۔

رحیم کے وصف کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے دوسروں کو بھی موصوف کیا ہے۔ فرماتا ہے ﴿لَقَدْ جَآءَ كُمْ﴾ ③ الخ اس آیت میں اپنے نبی کو رحیم کہا' اسی طرح اپنے بعض ایسے ناموں سے دوسروں کو بھی اس نے یاد کیا ہے جیسے آیت ﴿اِنَّا خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ﴾ ④ الخ میں انسان کو سمیع اور بصیر کہا ہے۔ حاصل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے بعض نام تو ایسے ہیں کہ دوسروں پر بھی ہم معنی ہونے کا اطلاق ہو سکتا ہے اور بعض ایسے ہیں کہ نہیں ہو سکتا جیسے اللہ اور رحمٰن' خالق اور رازق وغیرہ اسی لیے اللہ تعالیٰ نے اپنا پہلا نام اللہ پھر اس کی صفت رحمٰن سے کی۔ اس لیے کہ رحیم کی نسبت یہ زیادہ خاص ہے اور زیادہ مشہور ہے۔ قاعدہ ہے کہ اول سب سے زیادہ بزرگ نام لیا جاتا ہے' اس لیے سب سے پہلے سب سے زیادہ خاص نام لیا گیا پھر اس سے کم۔ پھر اس سے کم۔ اگر کہا جائے کہ جب رحمٰن میں رحیم

① [موضوع: شیخ البانیؒ نے اسے موضوع کہا ہے۔ [ضعيف الترغيب (١١٤٣) السلسلة الضعيفة (٥٢٨٧)] علامہ عبدالحی لکھنوی نے اسے موضوعات کے ضمن میں ذکر کیا ہے۔ [الآثار المرفوعة فى الأخبار الموضوعة (ص: ٨٦)] امام شوکانیؒ، امام سیوطیؒ، امام ابن جوزیؒ، علامہ طاہر پٹنیؒ اور علامہ ابواسحٰق حوینی نے بھی اسے موضوع کہا ہے۔ [الفوائد المجموعة (ص: ٥٢) اللآلى المصنوعة (١٥٨/١) الموضوعات (٢٠٤/١) تذكرة الموضوعات (ص: ٥٣) النافلة فى الاحاديث الضعيفة والباطلة (ص: ٥٤)] حافظ زبیر علی زئی فرماتے ہیں کہ یہ روایت حکم بن عبداللہ الدیلی کی وجہ سے ضعیف ہے۔]

② [سوره الزخرف : آيت ٤٥] ③ [سوره التوبه : آيت ١٢٨]

④ [سوره الدهر : آيت ٢]

